

وما آتاكم الرسول فخذوه وما نهاكم عنه فانتهوا

الحمد للہ والمنۃ

کہ یہ نشان خیر و برکت کتاب مسمّی بہ

# معدن الدقائق

ترجمہ اردو

# کنوز الحقائق

جس میں امام عبدالرؤف مناوی رحمۃ اللہ علیہ نے

دس ہزار ۱۰۰۰۰ احادیث نبوی کا بے بہا ذخیرہ جمع کیا

اور خاکسار محبوب عالم نے بعد فراغت حج بیت اللہ شریف سے لا کر اہل اسلام ہند کے فائدہ کیلئے اردو ترجمہ کے ساتھ

زیر اہتمام میاں عبدالمجید صاحب مینیجر پیسہ اخبار لاہور

سنہ ۱۹۳۰ء میں

بار اوّل

مطبع گلزار ہند سٹیم پریس لاہور میں طبع کرائی

# بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ کَسَا اَھْلَ الْحَدِیْثِ رِدَاءَ الشَّرَفِ فِیْ کُلِّ اِقْلِیْمٍ وَرَفَعَ شَانَھُمْ وَاَعْلٰی ذِکْرَھُمْ فِیْ کُلِّ حَدِیْثٍ وَقَدِیْمٍ وَخَصَّھُمْ مِنْ بَیْنِ حَمَلَةِ الشَّرْعِ بِمَزِیْدِ التَّشْرِیْفِ وَالتَّعْظِیْمِ وَاَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْکَرِیْمِ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهُ الْھَادِیْ اِلَی الصِّرَاطِ الْمُسْتَقِیْمِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلِیَائِهٖ اَجْمَعِیْنَ ط

بعد حمد و صلوٰۃ وسلام کے افقر العباد مجبوب عالم اہل اسلام کی خدمت میں عارض ہے کہ جب مجھے حج بیت اللہ شریف کے لئے مکہ معظمہ میں شرف حاضری کی توفیق رفیق ہوئی اور فریضۂ حج سے فارغ ہوا تو علمی اشغال کی بنا جو قدرت نے میری فطرت میں مرکوز فرمایا ہے عجوبہ و نادر روزگار کتابوں کی تلاش میں ساعی ہوا۔ چنانچہ دیگر کتب کے علاوہ علامہ امام عبدالرؤف مناوی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب "کنوز الحقائق فی حدیث خیر الخلائق" بھی ملی۔ مجھے یہ کتاب بہت پسند آئی۔ بالخصوص اسلئے کہ حضرت رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہٖ واصحابہٖ وسلم کی دس ہزار قولی و فعلی احادیث کا یہ بے بہا ذخیرہ ہے۔ مجھے بلبل شیراز کا اُسوقت یہ شعر یاد آیا ہے

دریغ آیدم زاں ہماں بوستاں + تہیدست رفتن سوئے دوستاں + کہ بیت اللہ شریف میں آکر یہاں سے خالی ہاتھ واپس جاؤں اور اہل اسلام ہندوستان کے لئے عموماً اور اہل علم و متدین احباب کے لئے کوئی نادر الوجود تحفہ نہ لیجاؤں اس سے زیادہ مقام افسوس نہ ہوگا۔ لہذا میں نے اپنے احباب کے لئے دس ہزار جواہرات نبویہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ کا یہ بے بہا ذخیرہ وہاں سے حاصل کرکے بصد فرحت و انبساط و ابتہاج ساتھ لایا۔ یہاں چند علمائے عظام نے اس کتاب کو دیکھا نہایت پسند فرمایا۔ اور اکثر بزرگوں نے اسکے مفید عام بنانے کے لئے اردو ترجمہ کے ساتھ اسکو چھپوانے کا ایماء فرمایا۔ لہذا برائے تعمیل ارشاد بزرگان دین حضرت شفیع المذنبین علیہ التحیۃ والتسلیم وافادۂ عامۃ المسلمین میں نے یہ کتاب کارکنان پیسہ اخبار لاہور کو بمعہ ترجمہ اردو طبع کرنے کی ہدایت کی۔ اسپر مینجر اخبار برخوردار عبدالمجید سلمہ الوحید نے جناب مولانا مفتی عبدالقادر صاحب افغان خطیب حال شاہی مسجد لاہور کو اسکے ترجمہ کے لئے منتخب کیا۔ مفتی صاحب کا نام لکھنے کے بعد اس کتاب کا ترجمہ ہماری کسی تعریف کا محتاج

نہیں رہتا کیونکہ وہ ایک مسلمہ عالم ہیں۔ اور قاضی حبیب اللہ صاحب مہتمم مصری کتب خانہ نے اس کی کتابت کو باعث سعادت سمجھکر لکھا۔ اور مولانا عبدالعزیز صاحب خطیب جامع مسجد مزنگ نے اسکی تصحیح فرمائی۔ اسقدر اہتمام عملہ کے باوجود بھی اگر کوئی غلطی رہگئی ہو تو وہ تقاضائے بشریت سمجھکر آئندہ طباعت کیلئے کارکنان کو اسکی اصلاح کیلئے آگاہ فرما کر ممنون منت فرمایا جائے۔

علامہ عبدالرؤف مناوی جیسا کہ خود فرماتے ہیں اس کتاب میں دس ہزار احادیث نبوی کے بیبہا جملے حروف تہجی کے اسلوب سے درج ہیں تاکہ اہل علم کو کتاب سے وہ حدیث بسہولت دستیاب ہو سکے اور وہ احادیث متفرق کتب حدیث سے لی گئی ہیں۔ لہذا ان کتب احادیث کے رموز بھی درج ذیل ہیں

اب میں اس ترجمہ کو مع اصل کتاب "معدن الدقائق" ترجمہ اردو کنوز الحقائق سے موسوم کر کے ہدیہ علماء اخیار و اہل اسلام اولی الابصار کرتا ہوں ع "گر قبول افتد زہے عز و شرف"

(مولوی) محبوب عالم (مالک پیسہ اخبار و انتخاب لاجواب) لاہور

## رموز اسامی کتب جنسے احادیث لی گئی ہیں

| نمبر شمار | رموز | نام کتاب جسکیطرف اشارہ ہے | نمبر شمار | رموز | نام کتاب جسکیطرف اشارہ ہے | نمبر شمار | رموز | نام کتاب جسکیطرف اشارہ ہے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | خ | صحیح بخاری کے لئے | ۱۰ | حم | امام احمد کے لئے انکی مسند میں | ۲۰ | عب | عبدالرزاق کے لئے |
| ۲ | م | صحیح مسلم کے لئے | ۱۱ | ما | موطا امام مالک کے لئے | ۲۱ | ش | ابن ابی شیبہ کے لئے |
| ۳ | ق | بخاری و مسلم دونوں کے لئے | ۱۲ | عم | امام احمد کے بیٹے کے لئے | ۲۲ | ع | ابی یعلی موصلی کے لئے |
| ۴ | د | ابوداؤد کے لئے | ۱۳ | ک | حاکم کے لئے | ۲۳ | قط | دارقطنی کے لئے |
| ۵ | ت | ترمذی شریف کے لئے | ۱۴ | خد | ادب المفرد امام بخاری کیلئے | ۲۴ | فر | کتاب فردوس دیلمی کے لئے |
| ۶ | ن | نسائی کے لئے | ۱۵ | تخ | تاریخ " " | ۲۵ | حل | ابی نعیم کے لئے (حلیہ میں |
| ۷ | ہ | ابن ماجہ کے لئے | ۱۶ | حب | صحیح ابن حبان کے لئے | ۲۶ | ہق | بیہقی کے لئے |
| ۸ | ع | ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ (ان چاروں کے لئے) | ۱۷ | ضا | کتاب مختار ضیاء مقدسی کیلئے | ۲۷ | عد | ابن عدی کے لئے |
| | | | ۱۸ | ط | طبرانی کے لئے | ۲۸ | عق | عقیلی کے لئے |
| ۹ | ۳ | ان تینوں کے لئے سوائے ابن ماجہ | ۱۹ | بز | بزار کے لئے | ۲۹ | خط | خطیب بغدادی کے لئے |

| نمبر شمار | رموز | نام کتاب جسکی طرف اشارہ ہے | نمبر شمار | رموز | نام کتاب جسکی طرف اشارہ ہے | نمبر شمار | رموز | نام کتاب جسکی طرف اشارہ ہے |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰ | کر | ابن عساکر کے لئے | ۳۷ | حک | نوادر الوصول حکیم ترمذی کیلئے | ۴۴ | یہ | ابن مردویہ کے لئے |
| ۳۱ | قا | ابن قانع کے لئے | ۳۸ | نجا | ابن نجار کے لئے | ۴۵ | نیج | ابن منیع کے لئے |
| ۳۲ | ابو | ابو الشیخ ابن حبان کے لئے | ۳۹ | حا | مسند حرث کے لئے | ۴۶ | غز | امام غزالی کے لئے |
| ۳۳ | ص | قضاعی کے لئے | ۴۰ | عبد | عبد بن حمید کے لئے | ۴۷ | ضر | ابن ضریس کے لئے |
| ۳۴ | سع | طبقات ابن سعد کیلئے | ۴۱ | یا | ابن ابی الدنیا قرشی کیلئے | | | |
| ۳۵ | خر | خرائطی کے لئے | ۴۲ | سن | ابن سنی کے لئے | | | |
| ۳۶ | طیا | ابوداؤد طیالسی کے لئے | ۴۳ | شیر | شیرازی کے لئے | | | |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## حرف الهمزه

| متن | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| اجرت نفسی من خدیجة سفرتین بقلوص | (هق) | میں خود دو سفروں میں ایک موٹی اونٹنی کے عوض خدیجہ کا مزدور ہوا | ۱ |
| آخر سورة انزلت المائدة | (ت) | آخر میں سورۃ مائدہ نازل ہوئی ہے۔ | ۲ |
| آخر قرية من قرى الاسلام خرابًا المدينة | (ه) | اسلامی بستیوں میں سب سے اخیر مدینہ ویران ہوگا۔ | ۳ |
| آفة الجمال الخيلاء | (مطین) | خوبصورتی کی آفت تکبر ہے۔ | ۴ |
| آفة العلم النسيان واضاعته ان تحدث به غير اهله | (ش) | علم کی آفت اسکا بھول جانا ہے اور نااہل کو سکھلانا اسکا ضایع کرنا ہے | ۵ |
| آكل كما ياكل العبد واجلس كما يجلس العبد | (ع) | میں اسطرح کھاتا ہوں جسطرح غلام کھایا کرتا ہے ایسا بیٹھتا ہوں جیسا کہ غلام بیٹھتا ہے | ۶ |
| آل محمد كل تقي | (ط) | ہر پرہیزگار محمدؐ کی آل ہے۔ | ۷ |
| آمروا اليتيمة في نفسها واذنها صمتها | (ط) | یتیم لڑکی سے اسکے نفس کے حق میں امر (مشورہ) طلب کرو اور اسکا چپ رہنا اسکا اذن ہے۔ | ۸ |
| آمرك بالوالدين خيرا | (حم) | میں تمکو والدین سے بھلائی کرنیکا حکم دیتا ہوں۔ | ۹ |
| آمن كل شئ من معاذ حتى خاتمه | (سع) | معاذ کی ہر ایک چیز ایمان لائی ہوئی ہے یہانتک کہ اسکی انگوٹھی بھی | ۱۰ |
| آية الكرسي ربع القرآن | (ش) | آیۃ کرسی قرآن شریف کا چوتھا حصہ ہے | ۱۱ |
| ائذنوا للنساء ان يصلين بالليل في المسجد | (ط) | عورتوں کو رات کے وقت مساجد میں نماز پڑھنے کی اجازت دو | ۱۲ |
| ابى الله ان يجعل لقاتل مؤمن توبة | (فر) | مسلمان کے قاتل کی توبہ قبول کرنے سے خدا انکار کرتا ہے | ۱۳ |
| ابدأ بمن تعول | (ط) | تو پہلے اسکو دے جسکا خرچ تیرے ذمہ ہے۔ | ۱۴ |
| ابدؤا بما بدأ الله به | (م) | تم بھی اس سے شروع کرو کہ جس سے خدا تعالیٰ نے ابتدا کی ہے | ۱۵ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ابدؤا بالاکابر فان البرکة مع اکابرکم | (حلك) | اپنے بڑوں سے شروع کرو کہ برکت تمہارے بڑوں کے ساتھ ہے۔ |
| ۱۷ | ابردوا ابردوا فان شدة الحر من فیح جهنم | (د) | ٹھنڈک کر ٹھنڈک کر کیونکہ گرمی کی شدة جہنم کے جوش سے ہے |
| ۱۸ | ابردوا بالظهر فی الحر | (ابن خزیمہ) | ظہر کی نماز کے لئے گرمی میں سردی کا وقت کرلیا کرو (یعنی وقت ٹھنڈا ہونے پر پڑھا کرو) |
| ۱۹ | ابردوا الحمی بالماء | (حم) | بخار کو پانی سے ٹھنڈا کرو (جیسے اب برف سے ٹھنڈا کرتے ہیں) |
| ۲۰ | البشری یا عائشة اما الله قد برأك | (خ) | عائشہ خوش ہوجا تحقیق اللہ نے بری کردیا تجھکو (معاملۂ افک میں) |
| ۲۱ | البشری یا فاطمة المهدی منك | (کر) | اے فاطمہ خوش ہوجا امام مہدی تجھ سے ہوگا۔ |
| ۲۲ | ابعد الناس من الله القلب القاسی | (فر) | سخت دل والا آدمی اللہ تعالیٰ سے سب سے زیادہ دور ہے |
| ۲۳ | ابغض الحلال الی الله الطلاق | (د) | حلال میں سے سب سے برا کام اللہ تعالیٰ کے نزدیک طلاق ہے |
| ۲۴ | ابغض الخلق الی الله من امن ثم کفر | (تمام) | مخلوق میں مبغوض تر اللہ کے نزدیک وہ شخص ہے جو مسلمان ہوکر کافر ہوجائے |
| ۲۵ | ابغض العباد الی الله من یقتدی بسیئة المؤمن ویدع حسنته | (فر) | خدا تعالیٰ کے بندوں میں سے بدتر وہ شخص ہے جسکی برائی کی لوگ اقتداء اور پیروی کریں۔ |
| ۲۶ | آخر اربعاء فی الشهر یوم نحس مستمر | (قط) | مہینے کا آخری چہارشنبہ (کفار کیلئے) ہمیشہ سے منحوس ہے۔ |
| ۲۷ | آخر سورة نزلت کاملة براءة | (ن) | آخری مکمل سورة براۃ نازل ہوئی ہے۔ |
| ۲۸ | آخر وطأة وطئها الله بوج | (حم) | خدا تعالیٰ نے جو آخر میں ہلاک و پامال کیا وہ بوج تھا۔ |
| ۲۹ | آفة العلم النسیان | (مطین) | علم کی آفت بھولنا ہے۔ |
| ۳۰ | آفة الکذب النسیان | (مطین) | جھوٹ کی آفت بھولنا ہے |
| ۳۱ | آکل کما یأکل العبد وانا جالس | (کر) | میں کھاتا ہوں جیسا کہ غلام کھاتا ہے اور میں بیٹھا ہوں۔ |
| ۳۲ | آل القرآن آل الله | (خط) | قرآن شریف والے اللہ والے ہیں (یعنی حفاظ قرآن) |
| ۳۳ | آمروا النساء فی بناتهن | (د) | عورتوں سے انکی بیٹیوں کے متعلق مشورہ طلب کرلیا کرو۔ |
| ۳۴ | آمن شعر امیة بن ابی الصلت وکفر قلبه | (خط) | امیہ بن ابی صلت کا شعر ایمان لایا ہے اور اسکا دل کافر ہے۔ |
| ۳۵ | آمین درجة فی الجنة | (فر) | آمین جنت میں ایک درجہ ہے۔ |
| ۳۶ | آیبون تائبون عابدون لربنا حامدون | (حم) | ہم لوٹنے والے توبہ کرنیوالے عبادت کرنیوالے اپنے خدا کی حمد کرنے والے ہیں۔ |
| ۳۷ | ابخل الناس من بخل بالسلام | (فر) | لوگوں میں سب سے بڑا بخیل وہ ہے جو سلام کا بخل کرے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابايعكم على ان لا تسألوا احدا شيئا | (ط) | میں تمہاری اسباب کی بیعت لیتا ہوں کہ تم کسی سے کچھ بھی نہ مانگا کرو | ۳۸ |
| ابدؤا بما بدأ الله به | (قط) | اس سے تم بھی ابتدا کرو جس سے اللہ تعالیٰ نے ابتدا کی ہے۔ | ۳۹ |
| ابدأ بنفسك فتصدق عليها | (م) | اپنے نفس سے ابتدا کرو پس اسپر صدقہ کرو۔ | ۴۰ |
| ابدأ بالرجل قبل المرأة | (ک) | عورت سے پہلے مرد سے شروع کرو۔ | ۴۱ |
| ابردوا بالطعام فانه اعظم البركة | (حم) | طعام کو ٹھنڈا کرکے کھاؤ کیونکہ اس میں بڑی برکت ہے۔ | ۴۲ |
| ابردوا بالطعام فان الحار لا بركة فيه | (فر) | طعام کو ٹھنڈا کرکے کھاؤ کیونکہ گرم میں کوئی برکت نہیں ہے۔ | ۴۳ |
| ابشر يا عمار تقتلك الفئة الباغية | (ت) | اے عمار تجھے خوشخبری ہو کہ تجھے باغی گروہ قتل کریگا۔ | ۴۴ |
| ابشر يا علي حياتك وموتك معي | (عب) | اے علی تو خوش ہو کہ تیری زندگی اور موت میرے ساتھ ہے۔ | ۴۵ |
| ابعد القلوب من الله القلب القاسي | (فر) | خدا سے سب سے دور سخت دل ہے (نرم دلی کی ضرورت) | ۴۶ |
| ابغض الناس من الاسلام العباد والروم | (فر) | لوگوں میں اسلام سے بہت بغض والے غلام اور روم ہیں۔ | ۴۷ |
| ابغض الحق الى الله الطلاق | (د) | حق چیزوں سے اللہ کے نزدیک بدتر چیز طلاق ہے۔ | ۴۸ |
| ابغض الخلق الى الله من ضن على عياله | (فر) | مخلوق سے بہت بغض والا اللہ کے نزدیک وہ ہے جو اپنے عیال پر بخل کرے | ۴۹ |
| ابغض الخلق الى الله الالد الخصم | (ق) | مخلوق سے بہت بغض والا اللہ کے نزدیک باطل جھگڑا کرنیوالا ہے۔ | ۵۰ |
| ابغض اله عبد عند الله في الارض الهوى | (ط) | اسکی آل سے بڑا مبغوض وہ ہے جو اللہ کی عبادت کرے اور وہ دور زمین میں رہے (آل سے مراد اہل اسلام ہے) | ۵۱ |
| ابكوا فان لم تبكوا فتباكوا | (ص) | خوب رؤو۔ ورنہ زور سے رونا پیدا کرو۔ | ۵۲ |
| ابن اخت القوم منهم | (د) | بھانجہ کسی قوم کا اسی قوم کا آدمی شمار کیا جائیگا۔ | ۵۳ |
| ابن آدم خلق من التراب واليه يصير | (فر) | ابن آدم مٹی سے پیدا کیا گیا اور اُسیکی طرف لوٹیگا۔ | ۵۴ |
| ابن السبيل احق بالماء والظل من الباني عليه | (هق) | مسافر سایہ اور پانی کا اُس شخص سے زیادہ مستحق ہے جس نے اسپر آبادی کی ہے | ۵۵ |
| ابنوا المساجد واتخذوها جما | (هق) | مسجدیں بناؤ اور بلا اشتراک بناؤ۔ (یعنے بلکر) | ۵۶ |
| ابواب السماء تفتح اذا زالت الشمس | (ط) | آسمان کے دروازے زوال آفتاب کے وقت کھولے جاتے ہیں۔ | ۵۷ |
| ابوبكر عتيق في السماء عتيق في الارض | (فر) | ابوبکر آسمان اور زمین میں نہایت برگزیدہ و عمدہ ہے | ۵۸ |
| ابوبكر وعمر مني بمنزلة السمع والبصر | (ت) | ابوبکر اور عمر میرے لئے کان اور آنکھ کے درجہ میں ہیں۔ | ۵۹ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۶۰ | ابوبکر عتیق اللہ من النار | (حل) | ابوبکر آگ سے بفضل خدا آزاد ہے۔ |
| ۶۱ | اتانی جبریل فقال اذا توضأت فخلل لحیتك | (ش) | میرے پاس جبریل نے آکر کہا کہ جب وضو کرے تو ڈاڑھی کا خلال کر لیا کر۔ |
| ۶۲ | اتانی جبریل فقال اقرأ القرآن علی حرف | (ض) | میرے پاس جبریل نے آکر کہا کہ قرآن کو ایک لغت سے پڑھ۔ |
| ۶۳ | اتانی جبریل لدلوك الشمس حین زالت فصلی بی الظہر | (هق) | میرے پاس جبریل بوقت زوال آفتاب آیا اور مجھے ظہر کی نماز آکر پڑھائی۔ |
| ۶۴ | ایتدموا ولو بالماء | (ط) | سالن سے روٹی کھاؤ اگرچہ پانی ہو۔ |
| ۶۵ | ایتوا الدعوة اذا دعیتم | (م) | دعوت پر جایا کرو جبکہ بلائے جاؤ۔ |
| ۶۶ | اتبعوا العلماء فانهم سرج الدنیا ومصابیح الآخرة | (فر) | علما کی تابعداری کیا کرو کہ بالتحقیق وہ دنیا اور آخرت کے چراغ ہیں |
| ۶۷ | اتخذوا الغنم فانها برکة | (ط) | بکریاں رکھا کرو تحقیق وہ برکت ہیں (ریوڑ مراد ہے جس میں بھیڑیں بھی شامل ہیں) |
| ۶۸ | اتربوا الکتاب فان التراب برکة | (ت) | اپنی تحریر پر مٹی ڈال دیا کرو کیونکہ مٹی ڈالنے میں برکت ہے (بطور جاذب) |
| ۶۹ | اترکوا الترك ما ترکوکم | (ط) | ترکوں کو چھوڑے رہو جبتک وہ تمکو چھوڑے رہیں (کیونکہ وہ جنگجو ہیں) |
| ۷۰ | اتق اللہ فیما تعلم | (ت) | خدا کی نافرمانی سے بچ جتنی تو اسکو جانتا ہے۔ |
| ۷۱ | اتق الوجه والمذاکیر | (هدایه) | منہ اور شرمگاہ سے بچ (اگر غلام وغیرہ کو سزا دے تو منہ و شرمگاہ پر نہ مار) |
| ۷۲ | اتقوا اللہ فیما ملکت ایمانکم | (خد) | اللہ تعالی سے بچو انکے بارہ میں جنکے تم مالک ہو چکے ہو (غلام لونڈی وغیرہ) |
| ۷۳ | اتقوا اللہ فی الصلوة وما ملکت ایمانکم | (خط) | اللہ تعالی سے بچو نماز میں اور لونڈی غلاموں کے بارہ میں۔ |
| ۷۴ | اتقوا اللہ فی النساء | (ن) | اللہ تعالی سے بچو عورتوں کے حق میں |
| ۷۵ | اتقوا الحدیث عنی الا ما علمتم | (ت) | مجھسے حدیث بیان کرنے میں بچو مگر جسکا تمکو علم (یقینی) ہو۔ |
| ۷۶ | ابغض ان اری المجنون او الشاعر | (فر) | مجنون اور شاعر کو دیکھکر مجھے کراہیت آتی ہے۔ |
| ۷۷ | ابنا العاص مومنان هشام وعمرو | (حم) | عاص کے دونوں بیٹے ہشام و عمرو مومن ہیں۔ |
| ۷۸ | ابن اخت القوم من انفسهم | (دل) | قوم کا بھانجہ انہی میں سے ہوتا ہے۔ |
| ۷۹ | ابن السبیل اول شارب من ماء زمزم | (ط) | مسافر آب زمزم (مقیم سے) پہلے پینے والا ہے (یعنے اسکا حق مقدم ہے) |
| ۸۰ | ابن القدح عن فیك ثم تنفس | (هق) | منہ سے پیالہ ہٹالے پھر سانس لے۔ |
| ۸۱ | ابنوا مساجدکم جما وابنوا مدائنکم مشرفة | (م) | سب مجتمع ہو کر مسجدیں بناؤ اور اپنے شہر اونچی جگہ پر بناؤ۔ |

| حدیث | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| ابوبکر افضل هذه الامة الا ان یکون نبی | (فر) | ابوبکر اس امت کے افضل ترین ہیں مگر یہ کہ نبی ہو۔ | ۸۲ |
| ابوبکر وعمر سراجا اهل الجنة | (فر) | ابوبکر اور عمر اہل جنت کے چراغ ہیں۔ | ۸۳ |
| ابوبکر وعمر منی بمنزلة هارون من موسیٰ | (خط) | ابوبکر اور عمر مجھسے بمنزلہ ہارون کے ہیں موسیٰ سے (مددگاری ہیں) | ۸۴ |
| ابوسفیان بن الحرث خیر اهلی | (ك) | ابوسفیان بن حرث میرے کنبہ کا بہتر شخص ہے۔ | ۸۵ |
| اتانی جبریل فقال اقرا القرآن علی سبعة احرف | (ضر) | میرے پاس جبریل آیا اور کہا کہ قرآن سات لغت پر پڑھ۔ | ۸۶ |
| اتانی جبریل فی خضر تعلق به الدر | (قط) | میرے پاس جبریل آیا سبزے میں جو دودھ سے متعلق ہوتا ہے۔ | ۸۷ |
| اتاکم شهر رمضان شهر خیر وبرکة | (نجا) | تمہارے پاس ماہ رمضان آیا جو خیر و برکت والا مہینہ ہے۔ | ۸۸ |
| ایتدموا من هذه الشجرة یعنی الزیت | (ط) | اس درخت یعنے زیتوں کا سالن بنایا کرو۔ (تعمیم کیفیت مراد ہے) | ۸۹ |
| ایتها علی کل حال اذا کان فی الفرج | (حم) | عورت سے ہر حال میں جماع کر جبکہ فرج میں ہو۔ | ۹۰ |
| اتخذه یعنی الخاتم من ورق ولا تتمه مثقالا | (د) | چاندی کی انگوٹھی پہن اور ایک مثقال پوری مت کر۔ | ۹۱ |
| اتخذی غنما فان فیها برکة | (ه) | بکریاں رکھا کر کیونکہ ان میں برکت ہے (مؤنث سے خطاب ہے) | ۹۲ |
| اترعوا الطسوس وخالفوا المجوس | (فر) | پیالوں کو بھرو اور مجوسوں کی مخالفت کرو۔ | ۹۳ |
| اتضحکون وذکر الجنة والنار بین ایدیکم | (ط) | کیا تم ہنستے ہو اور تمہارے سامنے دوزخ و جنت کا ذکر کیا جاتا ہے۔ | ۹۴ |
| اتق الله فی عسرك ویسرك | (ابو قرة) | اپنی تنگی اور فراخی کی حالت میں خدا کی نافرمانی سے بچ۔ | ۹۵ |
| اتقوا الله واعدلوا فی اولادکم | (ق) | خدا کی بے فرمانی سے بچو اور اپنی اولاد کے (حقوق) میں مساوات کرو۔ | ۹۶ |
| اتقوا الله وصلوا ارحامکم | (حب) | خدا سے بچو اور اپنے قرابتداروں کے رشتوں کو ملاؤ۔ | ۹۷ |
| اتقوا الله فان اخوانکم عندنا من طلب العمل | (ط) | خدا کی نافرمانی سے بچو ہمارے نزدیک تمہارے بھائی وہی ہیں جنہوں نے عمل طلب کیا | ۹۸ |
| اتقوا الله فی الضعیفین المملوك والمرأة | (کر) | خدا کی نافرمانی سے بچو ضعیفوں کے حق میں جو تمہاری ملک ہیں اور عورت۔ | ۹۹ |
| اتقوا دعوة المظلوم فانها لیس دونها حجاب | (حم) | مظلوم کی بد دعا سے بچو کیونکہ اسکی دعا کے نزدیک کوئی پردہ نہیں ہے۔ | ۱۰۰ |
| اتقوا دعوة المعسر | (فر) | تنگ دست شخص کی بد دعا سے بچو۔ | ۱۰۱ |
| اتقوا السحت بیع الشجر یعنی الکلاء | (عب) | بچو حرام سے۔ درخت کے بیچنے سے (اس سے مراد فروخت گیاہ یعنی گھاس کی ہے) | ۱۰۲ |
| اتقوا فراسة المؤمن فانه ینظر بنور الله | (عب) | مومن کی دانائی سے بچو کیونکہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے۔ | ۱۰۳ |
| اتقوا القدر فانه شعبة من النصرانیة | (خ) | تقدیر کے انکار سے بچو تحقیق وہ نصرانیت کا ایک شعبہ ہے۔ | ۱۰۴ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ١٠٥ | اتقوا مواضع التهم | (خ) | تہمت کے مقامات سے بچو۔ |
| ١٠٦ | اتقوا محاش النساء | (ط) | عورتوں کی بیزاری کی جگہ سے بچو۔ |
| ١٠٧ | اتقوا هذه المذابح | (ط) | ان ذبح کرنیکی جگہوں سے بچو۔ |
| ١٠٨ | اتمكم عقلا اشدكم لله حبا | (غ) | تم میں بڑا عقلمند وہ ہے جو خدا کے لئے محبت کرتا ہو۔ |
| ١٠٩ | اتموا الوضوء ويل للاعقاب من النار | (ه) | وضو کو کامل کرو سوکھی ایڑیوں کو آگ کا عذاب ہوگا۔ |
| ١١٠ | اتيان النساء في ادبارهن حرام | (ن) | عورتوں سے دبر میں جماع کرنا حرام ہے۔ |
| ١١١ | اثردوا ولو بالماء | (ط) | ثرید بناؤ اگرچہ پانی سے ہو (ثرید روٹی کا شوربا وغیرہ میں مالیدہ بنانا) |
| ١١٢ | اثقل ما يوضع في الميزان خلق حسن تام | (ت) | بھاری چیز جو میزان میں رکھی جائیگی وہ خوش خلقی کامل ہے۔ |
| ١١٣ | اثنان لا ينظر الله اليهما قاطع رحم وجار السوء | (فر) | دو شخصوں کیطرف خدا نظر رحمت سے نہیں دیکھتا۔ قاطع رحم اور برا ہمسایہ |
| ١١٤ | اجتنبوا دعوة المظلوم فانها ما لها حجاب | (ع) | مظلوم کی بددعا سے بچو کیونکہ اُسکے سامنے کوئی پردہ نہیں ہے۔ |
| ١١٥ | اجتنبوا الكبائر وسددوا وابشروا | (طب) | گناہ کبیرہ سے بچو۔ درستگی کرو اور بشارت دو۔ |
| ١١٦ | اجتنبوا ما اسكر | (د) | جو چیز مست کردے اس سے پرہیز کرو۔ |
| ١١٧ | اجتنبوا هذه الدعوة اذا دعيتم | (ق) | اس دعوت سے پرہیز کرو جبکہ تمکو دعوت دیجائے۔ |
| ١١٨ | اجتنبوا من المناكح الجنون والجذام والبرص۔ | (فر) | جس عورت کو جنون جذام یا برص ہو اُسکے ساتھ نکاح کرنے سے بچو |
| ١١٩ | اجثوا على الركب ثم قولوا يا رب يا رب | (بغوی) | گھٹنوں کے بل بیٹھو پھر یا رب یا رب کہو۔ |
| ١٢٠ | اجرؤكم على قسم الجد اجرؤكم على النار | (ض) | تم میں سے جو قصداً قسم کھانے پر دلاور ہے وہ آگ پر بہادر ہے۔ |
| ١٢١ | اجعلوا آخر صلوتكم بالليل وترا | (ق) | رات کی نماز کی اخیر رکعت وتر کرو یا کرو۔ |
| ١٢٢ | اجعلوا بينكم وبين الحرام سترا من الحلال | (فر) | اپنے اور حرام کے درمیان حلال کو پردہ کردیا کرو۔ |
| ١٢٣ | اجلوا الله يغفر لكم | (حم) | اللہ کی عظمت کرو تمکو وہ بخش دیگا۔ |
| ١٢٤ | اجمعوا وضوءكم جمع الله شملكم | (ض) | اپنے وضو کو جمع کرو خدا تمہارے متفرقات کو جمع کردیگا۔ |
| ١٢٥ | اجود خراسان نيسابور | (بخا) | خراسان میں سے بہتر نیشاپور ہے۔ |
| ١٢٦ | اتقوا زلة العالم وانتظروا فيئته | (غر) | عالم کے پھسلنے سے بچو اور اُسکے رجوع کا انتظار کرو۔ |
| ١٢٧ | اتقوا الشرك فانه اخفى من دبيب النمل | (حم) | شرک سے بچو وہ چیونٹی کی رفتار سے بھی پوشیدہ ہے۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اتقوا فوعة العشاء | (حم) | نماز عشاء کے رات کے شروع اور دن کے شروع میں پڑھنے سے بچو۔ | ۱۲۸ |
| اتقوا المجذوم كما يتقى الاسد | (حم) | جذامی سے ایسے بچو جیسے کہ شیر سے بچا کرتے ہو۔ | ۱۲۹ |
| اتقوا الله وصلوا ارحامكم | (حل) | اللہ تعالیٰ سے بچو اور اپنی صلہ رحمی کرو۔ | ۱۳۰ |
| اتقوا الله واعدلوا فی اولادكم | (غز) | اللہ تعالیٰ سے بچو اور اپنی اولاد میں عدل کرو۔ | ۱۳۱ |
| اتلوا القرآن وابكوا فان لم تبكوا فتباكوا | (ہ) | قرآن پڑھو اور رویا کرو ورنہ زبردستی رونا پیدا کرو۔ | ۱۳۲ |
| اتمكم عقلا اشدكم لله خوفا | (غز) | تم میں سے پوری عقل والا وہ ہے جو اللہ سے سخت خوف والا ہو۔ | ۱۳۳ |
| اتموا الصفوف فانی اراكم خلف ظهری | (م) | اپنی صفوں کو پورا کرو بالتحقیق میں تمکو پس پشت سے دیکھتا ہوں (آیۂ معجزہ تھا) | ۱۳۴ |
| اثبتكم علی الصراط اشدكم حبا لاهل بيتی | (فر) | پلصراط پر تم سے وہ زیادہ ثابت قدم رہیگا جسکی محبت میری آل سے زیادہ ہوگی۔ | ۱۳۵ |
| اثقل شئ فی ميزان المؤمن الخلق الحسن | (حر) | مومن کی ترازوئے اعمال میں بھاری چیز اسکی عمدہ خصلت ہے۔ | ۱۳۶ |
| اثنان فما فوقهما جماعة | (ہ) | دو شخص اور دو سے زیادہ جماعت ہیں (دو ملکر نماز پڑھیں تو جماعت کا ثواب ملیگا) | ۱۳۷ |
| اجتنب الخمر فانها مفتاح كل شر | (هق) | شراب پینے سے پرہیز کرو کیونکہ وہ ہر برائی کی چابی ہے۔ | ۱۳۸ |
| اجتنبوا الغضب | (یا) | غضب و غصہ سے بچو | ۱۳۹ |
| اجتنبوا كل مسكر | (ط) | ہر ایک مست کرنیوالی چیز سے بچو | ۱۴۰ |
| اجتنبوا مجالس العشيرة | (هق) | قبائل کی مجالس سے پرہیز کرو۔ (جنمیں غیر شرعی امور ہوں) | ۱۴۱ |
| اجتنبوا الوجوه لا تضربوها | (عل) | منہ سے پرہیز کرو منہ پر مت مارو۔ | ۱۴۲ |
| اجتمعوا علی طعامكم يبارك لكم فيه | (حلوانی) | اکٹھے ہو کر طعام کھاؤ اس میں تمکو برکت دیجائیگی۔ | ۱۴۳ |
| اجرؤكم علی الفتيا اجرؤكم علی النار | (دارمی) | فتوے دینے پر وہ دلاور ہوگا جو آگ پر بھی دلاور ہو۔ | ۱۴۴ |
| اجعلتنی لله عدلا بل ما شاء الله وحده | (ق) | کیا تونے مجھے خدا کے برابر کر دیا بلکہ جو اللہ واحد نے چاہا اُسے موجود کیا | ۱۴۵ |
| اجعلوا بينكم وبين النار حجابا ولو بشق تمرة | (ط) | اپنے اور آگ کے درمیان پردہ حائل کرو اگرچہ آدھی کھجور ہی ہو۔ | ۱۴۶ |
| اجعلوا فی بيوتكم من صلاتكم ولا تتخذوها قبورا | (ق) | اپنے گھروں میں نماز کا کچھ حصہ ادا کیا کرو اور گھرونکو قبرستان نہ بناؤ (جہاں نماز نہیں پڑھتے) | ۱۴۷ |
| اجمع عطفی ردائك يا عثمان | (ط) | اے عثمان میرے پہلو نے تیری چادر کو جمع کر لیا۔ | ۱۴۸ |
| اجملوا فی طلب الدنيا فان كلا ميسر لما خلق له | (ہ) | طلب دنیا میں خوبی کو ملحوظ رکھو جو چیز جسکے لیئے پیدا کیگئی ہے اُسے مل رہیگی۔ | ۱۴۹ |
| اجيبوا الداعی اذا دعيتم | (م) | دعوت دینے والے کی دعوت قبول کرو۔ | ۱۵۰ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۱۵۱ | اجیبوا هذه الدعوة اذا دعیتم لها | (خ) | اس دعوت کو قبول کرو جسکے لئے تم بلائے جاؤ۔ |
| ۱۵۲ | احب الاعمال الی الله ادومها وان قل | (ق) | خدا کو وہ عمل پیارا ہے جو ہمیشہ ہو اگرچہ تھوڑا ہو۔ |
| ۱۵۳ | احب الاسماء الی الله عبد الله | (م) | اللہ کے نزدیک سب سے پیارا نام عبد اللہ ہے۔ |
| ۱۵۴ | احب اهلی الیّ فاطمة | (ك) | میری اہل میں سے میرے نزدیک سب سے پیاری فاطمہ ہے۔ |
| ۱۵۵ | احب الدین الی الله الحنیفیة السمحة | (حم) | اللہ کے نزدیک وہ دین پیارا ہے جو حنیف اور آسان ہو۔ |
| ۱۵۶ | احب شئ الی الله القراء الفارون بدینهم | (فر) | اللہ کے نزدیک سب سے پیارے وہ قاری ہیں جو اپنے دین کی وجہ سے بھاگیں |
| ۱۵۷ | احب عباد الله الی الله احسنهم خلقا | (ط) | اللہ کو اپنے بندوں میں سب سے خوش خلق بندہ پسند ہے۔ |
| ۱۵۸ | احب الناس الیّ عائشة | (ت) | مجھکو سب لوگوں سے پسند عائشہ ہیں۔ |
| ۱۵۹ | احب للناس ما تحب لنفسك تكن مسلما | (هق) | لوگوں کے لئے وہی پسند کر جو اپنے لئے پسند کرتا ہے تو مسلمان ہو جائیگا |
| ۱۶۰ | احبوا المساكين وجالسوهم | (ك) | مسکینوں سے محبت کرو اور اُن سے مل بیٹھا کرو۔ |
| ۱۶۱ | احبوا قریشا فانه من احبهم احبه الله | (ط) | قریش سے محبت کرو جس نے اُنسے محبت کی خدا اُسے ضرور محبت کریگا |
| ۱۶۲ | احتجبی من النار ولو بشق تمرة | (ط) | اپنے آپ کو جہنم کی آگ سے ڈھانپ اگرچہ آدھی کھجور سے ہی ہو۔ |
| ۱۶۳ | احتكار الطعام فی الحرم الحاد | (د) | حرم میں طعام کا بند کرنا بے دینی ہے (خرید کر گرانی کی خاطر رکھنا احتکار ہے) |
| ۱۶۴ | احثوا فی وجوه المداحین التراب | (م د) | خوشامدانہ مدح کرنیوالوں کے منہ میں خاک ڈالو۔ (جبکہ خلاف شرع مبالغہ ہو) |
| ۱۶۵ | احذر كن من اركان الجنة | (ع) | خوف کر تو ارکان جنت سے ہو جائیگا۔ |
| ۱۶۶ | احد ابوی بلقیس كان جنیا | (ش) | بلقیس کے والدین سے ایک جنی تھا۔ |
| ۱۶۷ | احدث لما احدث وضوأ | (ط) | جب وضو کا پانی ملجائے تو وضو کو توڑ دیا کر۔ |
| ۱۶۸ | احذروا الدنیا فانها خضرة حلوة | (حم) | دنیا سے بچو کہ وہ سبز و شیریں ہے۔ |
| ۱۶۹ | احذروا الشهوة الخفیة العالم یجب ان یجلس الیه | (فر) | پوشیدہ شہوۃ سے بچو۔ عالم کی طرف بیٹھنا واجب ہے۔ (عالم سے احکام دین سیکھنا لازمی امر ہے) |
| ۱۷۰ | احذروا كل منافق علیم اللسان | (حم) | ہر ایک منافق زبانی عالم سے بچو |
| ۱۷۱ | احرثوا فان الحرث مبارك | (د) | کھیتی کرو کیونکہ اس میں برکت ہے۔ |
| ۱۷۲ | احسن الحسن الخلق الحسن | (فر) | بہترین خوبصورتی عمدہ خصلت ہے۔ |

| حدیث | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| احسن ما ذرتم بہ اللہ فی قبورکم ومساجدکم البیاض | (لا) | وہ عمدہ پوشاک جسمیں تم خدا سے قبروں میں ملاقات کروگے اور اسی کو پہنکر مساجد کو جاتے ہو وہ سفید پوشاک ہے۔ | ۱۷۳ |
| احسنوا اذا ولیتم واعفوا عما ملکتم | (فر) | جب تم حاکم ہو جاؤ تو احسان (رعایا پروری) کرو اور اپنے مملوکوں کو معاف کرو | ۱۷۴ |
| احسنوا الاصوات بالقرآن | (طب) | قرآن شریف کو عمدہ آواز سے ادا کرو | ۱۷۵ |
| احب الادیان الی اللہ الحنیفیۃ السمحۃ | (حم) | جملہ ادیان سے پیارا دین اللہ کے نزدیک وہ ہے جو حق اور آسان ہے۔ | ۱۷۶ |
| احب الاعمال الی اللہ حفظ اللسان | (ھق) | سب اعمال سے پیارا اللہ کے نزدیک اپنی زبان کو (یاوہ گوئی سے) محفوظ رکھنا ہے | ۱۷۷ |
| احب اھل بیتی الی الحسن والحسین | (ت) | اہل بیت میں سے میرے زیادہ پیارے حسن اور حسین ہیں۔ | ۱۷۸ |
| احب بیوتکم الی بیت فیہ یتیم مکرم | (ھق) | تمہارے گھروں میں مجھے وہ گھر زیادہ پیارا ہے جسمیں یتیم ہو اور معزز ہو۔ | ۱۷۹ |
| احب الحدیث الی اللہ اصدقہ | (خ) | اللہ تعالیٰ کو سچی بات سب سے پیاری ہے۔ | ۱۸۱ |
| احب الطعام الی اللہ ما کثرت الایدی علیہ | (حب) | خدا کو وہ طعام پیارا ہے جس پر بہت سے ہاتھ پڑتے ہوں۔ | ۱۸۱ |
| احب العباد الی اللہ انفعھم لعیالہ | (عب) | اللہ کو وہ بندہ سب سے پیارا ہے جو اپنے عیال کو زیادہ نفع پہنچاوے۔ | ۸۲ |
| احب اللھو الی اللہ اجراء الخیل والرمی | (عد) | اللہ کو کھیلوں میں سے گھوڑا دوڑانا اور تیر چلانا زیادہ پسند ہیں۔ | ۸۳ |
| احبکم الی اللہ اقلکم طعاما واخفکم بدنا | (ک) | تم میں سے زیادہ پیارا اللہ کے نزدیک کم کھانیوالا اور دُبلا پتلا ہے | ۱۸۴ |
| احبوا صہیبا حب الوالدۃ لولدھا | (ک) | صہیب کے ساتھ محبت رکھو جیسے والدہ کو اولاد سے ہوتی ہے | ۱۸۵ |
| احترسوا من الناس بسوء الظن | (طب) | لوگوں پر بدگمانی کرنے سے بچو (اپنی محافظت اسی میں ہے) | ۱۸۶ |
| احتکار الطعام بمکۃ الحاد فیہ | (ط) | مکہ معظمہ میں طعام بند رکھنا بے دینی ہے۔ | ۱۸۷ |
| احد احد یا سعد | (ن حم) | (شہادت کے موقعہ پر) اے سعد ایک ایک انگلی سے اشارہ کر | ۱۸۸ |
| احبسوا علی المؤمنین ضالتھم العلم | (فر) | مومنوں کی گم شدہ چیز انکے لئے محفوظ رکھو یعنی علم۔ | ۱۸۹ |
| احد جبل یحبنا ونحبہ | (حم) | اُحد ایسا پہاڑ ہے جو ہم سے محبت رکھتا ہے اور ہم اس سے محبت کرتے ہیں | ۱۹۰ |
| احذوا بقول قریش ودعوا فعلھم | (حم) | انہوں نے قریش کے قول کو پکڑا اور انکے فعل کو چھوڑ دیا۔ | ۱۹۱ |
| احذروا دعوۃ المسلم وفراستہ | (حل) | مسلمان کی بددعا اور اسکی فراست و دانائی سے بچو۔ | ۱۹۲ |
| احذروا الشھرتین الصوف والخز | (السلمی) | دو قسم کی پوشاک سے بچو جو باعث شہرت ہیں ایک صوف دوسری ریشم۔ | ۱۹۳ |
| احذروا کل مسکر فان کل مسکر حرام | (ک) | ہر ایک مست کرنیوالی چیز سے بچو کیونکہ ہر ایک مست کرنیوالی چیز حرام ہے۔ | ۱۹۴ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵ | اخرجوا حق الضعيفين المرأة واليتيم | (ابو) | وہ ضعیفوں کا حق نکال دے۔ عورت اور یتیم کا۔ |
| ۱۹۶ | احسابكم اخلاقكم وانسابكم اعمالكم | (ط) | تمہارے حسب تمہارے اخلاق ہیں اور تمہارے نسب تمہارے اعمال |
| ۱۹۷ | احسن الناس قراءة من قرأ القرآن يتحزن به | (ط) | لوگوں میں اچھا قرآن پڑھنے والا وہ ہے جسکے پڑھنے سے رقت آئے۔ |
| ۱۹۸ | احسن الهدى هدى الانبياء | (ق) | بہترین اخلاق انبیاء کے اخلاق ہیں۔ |
| ۱۹۹ | احسن ما غيرتم به الشيب الحناء | (حم) | سب سے عمدہ چیز جس سے تم بڑھاپے کی سفیدی بدلو وہ مہندی ہے۔ |
| ۲۰۰ | احسنوا اقامة الصفوف فی الصلاة | (حم) | نماز میں صفوں کو اچھی طرح درست (سیدھی) کرو۔ |
| ۲۰۱ | احشر انا وابوبكر وعمر يوم القيامة هكذا | (حك) | قیامت کے روز میں اور ابوبکر اور عمر اس طرح جمع ہونگے۔ |
| ۲۰۲ | احفظ عفاصها ووكاءها ثم عرفها سنة | (ق) | کسی کی گم شدہ چیز پاؤ تو اسکا سربند یاد رکھو پھر سال تک اسکی شہرت کرنے رہو |
| ۲۰۳ | احفظ لسانك | (كر) | اپنی زبان کو محفوظ رکھو۔ |
| ۲۰۴ | احفظونی فی العباس فانه عمی وصنو ابی | (عد) | عباس کے اندر میری حفاظت کرو تحقیق وہ میرا چچا اور میرے باپ کی ہم شاخ ہے۔ |
| ۲۰۵ | احفظوا اليتامى فی اموالهم كی لاتأكلها الزكاة | (ط) | یتیموں کے مال کی حفاظت کرو تاکہ زکوٰۃ اسکو نہ کھالے۔ |
| ۲۰۶ | احق ما صليتم على اطفالكم | (هق) | (زیادہ مستحق جن پر تم نماز (جنازہ) پڑھتے ہو وہ بچے ہیں |
| ۲۰۷ | احملوا النساء على اهوائهن | (عد) | عورتوں کو انکی خواہشات کے مطابق خیال کرو۔ |
| ۲۰۸ | اخبر تقله وثق بالناس رويدك | (ع) | اسکی نقل کی خبر دے لوگوں پر تھوڑا اعتماد کیا کر۔ |
| ۲۰۹ | اخبرونی بشجرة مثلها مثل المؤمن هی النخلة | (ق) | مجھے ایسے درخت کی خبر دو جسکی مثال مومن کی سی ہے۔ وہ کھجور ہے۔ |
| ۲۱۰ | اخضب الست بمسلم | (ع) | مہندی لگا۔ کیا تو مومن نہیں ہے۔ |
| ۲۱۱ | اخذنا فألك من فيك | (د) | ہمنے تیرا فال تیرے منہ سے لیا ہے |
| ۲۱۲ | اخرجوا حق الضعيفين المرأة واليتيم | (حب) | ضعیفوں کا حق نکالو وہ عورتیں اور یتیم ہیں۔ |
| ۲۱۳ | اخرجوا المخنثين من بيوتكم | (ق) | مخنثوں (ہیجڑوں) کو اپنے گھروں سے نکال دو۔ |
| ۲۱۴ | اخرجوا يهود نجران من الحجاز | (حل) | نجران کے یہودیوں کو حجاز سے نکال دو۔ |
| ۲۱۵ | اخروهن من حيث اخرهن الله | (رزين) | عورتوں کو پیچھے کرو کیونکہ اللہ نے انکو پیچھے رکھا ہے۔ |
| ۲۱۶ | اخف النساء صداقا اعظمهن بركة | (ق) | جس عورت کا مہر کم ہو وہ سب عورتوں سے برکت والی ہے۔ |
| ۲۱۷ | اخلص دينك يكفك العمل القليل | (ك) | اپنے دین کو خالص کر تھوڑا سا عمل تجھکو کافی ہوگا۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اخلص العمل یجزك منہ القلیل (فر) | اپنا عمل خالص کر تھوڑا سا بھی تجھے کافی ہو رہیگا۔ | ۲۱۸ |
| اخوف ما اخاف علی امتی الائمۃ المضلون (حل) | زیادہ خوفناک چیز جس سے میں اپنی امت پر خوف کرتا ہوں گمراہ حکام ہیں | ۲۱۹ |
| ادبار السجود الرکعتان بعد المغرب (ھق) | مغرب کے سجود کے بعد دو رکعت ہیں (یعنے فرضوں کے بعد کی سنتیں) | ۲۲۰ |
| ادبنی ربی فاحسن تادیبی (السمعانی) | میرے رب نے مجھے ادب کھایا اور اچھا ادب سکھایا۔ | ۲۲۱ |
| ادالامانۃ الی من ائتمنك ولا تخن من خانك (ت) | جس نے تجھے امانت رکھنے کو دی اسے ادا کر اور جس نے تیری خیانت کی تو اسکی خیانت کر | ۲۲۲ |
| ادرؤا الحدود ما استطعتم (ع) | جہانتک ہوسکے حدود کو دفع کرو | ۲۲۳ |
| ادعوا اخوانکم باسمائھم ولا تدعوھم بالالقاب (ھق) | اپنے بھائیوں کو انکے ناموں سے بلاؤ۔ انکو القاب سے مت بلاؤ۔ | ۲۲۴ |
| ادفنوا القتلٰی فی مصارعھم (د) | مقتولین کو انکے مقتل میں دفن کرو۔ | ۲۲۵ |
| احصوا ھلال شعبان لرمضان (ت) | ماہ شعبان کی گنتی رمضان شریف کے لئے یاد رکھو۔ | ۲۲۶ |
| احفظ ود ابیك لا تقطعہ فیطفئ اللہ نورك (ط) | باپ کی دوستی کی حفاظت کر اُسے قطع نہ کر ورنہ اللہ تیرا نور مٹا دیگا۔ | ۲۲۷ |
| احفظ ما بین لحییك وجنبیك (ع) | جو کچھ تیرے دونوں جبڑوں اور پہلوؤں میں ہے اُسے محفوظ رکھ۔ | ۲۲۸ |
| احفظونی فی العباس فانہ بقیۃ آبائی (ط) | عباس میں میری آبرو کی حفاظت کرو کیونکہ وہ میرے آبا کا بقیہ ہے۔ | ۲۲۹ |
| احفوا الشوارب واعفوا اللحی (ن) | مونچھیں کترواؤ اور ڈاڑھیاں لمبی کرو۔ | ۲۳۰ |
| احلبھا ودع داعی اللبن (ك) | اُسکا دودھ تو دوہ لے اور دودھ کا دعویٰ کرنیوالے کو چھوڑ دے | ۲۳۱ |
| اخاف علی امتی تکذیبا بالقرآن | میں اپنی امت سے تکذیب قرآن کرنے سے ڈرتا ہوں۔ | ۲۳۲ |
| اختتن ابراھیم وھو ابن ثمانین سنۃ بالقدوم[1] (حم) | ابراہیم نے اسی سال کی عمر میں کلہاڑی سے اپنا ختنہ کیا | ۲۳۳ |
| اختضبوا بالحناء فانہ طیب الریح (ك) | مہندی سے خضاب کرو کیونکہ وہ خوشبو ہے۔ | ۲۳۴ |
| اختلاف امتی رحمۃ (ابن نصر) | میری امت کا اختلاف رحمت ہے۔ | ۲۳۵ |
| اختلاف اصحابی رحمۃ (فر) | میرے اصحاب کا اختلاف رحمت ہے۔ | ۲۳۶ |
| اخرجوا منادیل الغمر من بیوتکم (فر) | مصیبت کا دستمال اپنے گھروں سے نکال دو۔ | ۲۳۷ |
| اخرجوا الیھود والنصاری من جزیرۃ العرب (م) | یہود اور نصاریٰ کو جزیرۂ عرب سے نکال دو۔ | ۲۳۸ |
| اخروا الاحمال فان الید معلقۃ والرجل موثقۃ (ع) | بوجھوں کو مؤخر کرو کیونکہ ہاتھ لٹکا ہوا ہے اور پاؤں باندھا ہوا۔ | ۲۳۹ |
| اخزن لسانك الا من خیر (ط) | اپنی زبان کو سوائے ذکر خیر کے بند کر دے۔ | ۲۴۰ |

([1] مواضع است کہ دراں ابراہیم علیہ السلام ختنہ کردہ ۱۲ مصحح) (منتہی الارب)

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۲۴۱ | اخفوا الخطبة واظهروا النكاح | (فر) | منگنی کو پوشیدہ اور نکاح کو ظاہر کیا کرو۔ |
| ۲۴۲ | اخلص دينك يكفك القليل من العمل | (حل) | اپنے دین کو خالص کر تجھے تھوڑا عمل بھی کفایت کریگا |
| ۲۴۳ | اخونكم عندنا احرصكم على عملنا | (د) | تم میں بڑا خائن وہ ہے جو ہمارے عمل (حکم کرنے) پر زیادہ حریص ہو |
| ۲۴۴ | اخوك البكري ولا تأمنه | (حو) | بکری تیرا بھائی ہے اور اسکو تو امین نہ سمجھنا۔ |
| ۲۴۵ | ادبار النجوم الركعتان قبل الفجر | (هق) | فجر کی نماز مفروضہ سے پہلے دو رکعت سنت بعد ستارہ ڈوبنے کے دکھائی دینگی |
| ۲۴۶ | ادب السوء كعرق السوء والعرق دساس | (فر) | بری خصلت بری رگ کیطرح ہے اور بری رگ انسان کو پامال کرتی ہے |
| ۲۴۷ | ادرؤا الحدود بالشبهات | (عد) | شبہہ کی وجہ سے حدود کو دفع کرو۔ |
| ۲۴۸ | ادريس في السماء الرابعة | (ق) | ادریس آسمان چہارم پر ہیں۔ |
| ۲۴۹ | ادعوا الله وانتم موقنون بالاجابة | (ت) | خدا سے دعا مانگو جب کہ تمہیں قبول ہونے پر یقین ہو |
| ۲۵۰ | ادفنوهم بدمائهم وثيابهم | (حم) | شہداء کو انکے خون اور انکے کپڑوں میں دفن کرو۔ |
| ۲۵۱ | ادفنوهم بدمائهم يعني قتلى احد | (خ) | (شہداء احد کے متعلق فرمایا کہ انہیں انکے خون کے ساتھ دفن کرو۔ |
| ۲۵۲ | ادفعوا الحدود ما استطعتم | (ه) | جہانتک تمہاری طاقت ہو حدود کو دفع کرو۔ |
| ۲۵۳ | ادفعوا الحدود ما وجدتم لها مدفعا | (ه) | حدود کو دفع کرو جبتک تمکو انکے دفع کرنیوالا ملے۔ |
| ۲۵۴ | ادمان في اناء لا آكله ولا احرمه | (ط) | ایک برتن میں دو سالن ہیں۔ نہ میں انکو کھاتا ہوں نہ حرام کرتا ہوں۔ |
| ۲۵۵ | ادنى طهور الاناء اذا ولغ فيه الهر مرة او مرتين | (فر) | بلی کے منہ ڈالے برتن کی ادنی پاکی ایک یا دو دفعہ اسکا دھونا ہے۔ |
| ۲۵۶ | ادوا زكاتكم | (ط) | اپنی زکوٰۃ ادا کرو۔ |
| ۲۵۷ | اذا ابتعت طعاما فلا تبعه حتى تستوفيه | (م) | جب تجھے طعام خرید کرے تو اسپر قبضہ کرنے سے پہلے آگے مت بیچ |
| ۲۵۸ | اذا اتى احدكم الجمعة فليغتسل | (د) | جب تم میں سے کوئی جمعہ کو جانے لگے تو چاہیئے کہ غسل کرلے۔ |
| ۲۵۹ | اذا اتى على الجارية تسع سنين فهي امرأة | (تر) | لڑکی جب نو برس کی ہو جائے تو وہ عورت (قابل پردہ و نکاح) ہے |
| ۲۶۰ | اذا اتاكم شريف قوم فاكرموه | (کو) | جب تمہارے پاس کسی قوم کا شریف شخص آئے تو اسکی عزت کرو۔ |
| ۲۶۱ | اذا اتيت اهلك فاعمل عملا كيسا | (خط) | جب تو اپنے اہل (عورت) کے پاس جائے تو فراست سے کام لے (عورت کو حیض نہ آتا ہو) |
| ۲۶۲ | اذا اجمرتم الميت فاجمروه ثلاثا | (حب حم) | جب تم میت کو خوشبو لگاؤ تو تین دفعہ خوشبو لگایا کرو۔ |
| ۲۶۳ | اذا احب الله قوما ابتلاهم | (ط) | جب خدا کسی قوم کو پسند کرتا ہے تو اسے کسی مصیبت میں مبتلا کرتا ہے |

| حدیث | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| اذا احب اللہ عبدا صب علیہ البلاء صبا | (فر) | جب خدا کسی بندے کو پسند کرتا ہے تو اس پر تکلیف ڈالتا ہے۔ | ۲۶۴ |
| اذا احب احدکم اخاہ فلیعلمہ انہ یحبہ | (حم) | جب تم میں سے ایک کی کسی بھائی سے محبت ہو تو چاہیئے کہ اسکو جتلا دے۔ | ۲۶۵ |
| اذا اختلف الناس کان ابن سمیۃ مع الحق | (ط) | جب لوگ اختلاف کریں تو سمیہ کا بیٹا حق پر ہوگا۔ | ۲۶۶ |
| اذا اختلف الناس فالحق فی مضر | (ش) | جب لوگ اختلاف کریں تو حق قوم مضر میں ہوگا کیونکہ انمیں حق شناس لوگ ہیں | ۲۶۷ |
| اذا اختلفتم فی الطریق فقد روہ سبعۃ اذرع | (ق) | جب تم راستہ میں باہم اختلاف کرو تو سات ہاتھ کا اندازہ کر کے راستہ رکھو | ۲۶۸ |
| اذا ادرکت کلبک وقد اکل نصفہ فکل | (حل) | جب تم نے اپنے کتے کو پایا کہ وہ آدھا شکار کھا چکا ہے تو تم باقی نصف کھا لو | ۲۶۹ |
| اذا اذن المؤذن فی یوم الجمعۃ حرم العمل | (فر) | جمعہ کے روز جب مؤذن اذان کہے تو کام حرام ہو جاتا ہے۔ | ۲۷۰ |
| اذا اذنت فترسل واذا اقمت فاحدر | (ت) | جب تو اذان کہے تو آرام سے کہو اور جب اقامت کہے تو جلدی کہو | ۲۷۱ |
| اذا اراد اللہ بقوم خیرا ابتلاھم | (حك) | جب اللہ کسی قوم کی بہتری چاہے تو اسے مبتلائے مصیبت کرتا ہے | ۲۷۲ |
| اذا اراد اللہ بعبد خیرا عاتبہ فی منامہ | (فر) | جب اللہ کسی بندے کی بہتری چاہے تو اسے نیند میں ملامت کرتا ہے | ۲۷۳ |
| اذا اراد اللہ بقریۃ ھلاکا ظھر فیھم الزنا | (فر) | جب خدا کسی بستی کی ہلاکت چاہے تو انمیں زنا فاش کر دیتا ہے۔ | ۲۷۴ |
| اذا اراد اللہ خلق شیء لم یمنعہ شیء | (خ) | جب اللہ کسی چیز کو پیدا کرنا چاہے تو اسے کوئی شئے روک نہیں سکتی | ۲۷۵ |
| ادفعوھا یعنی البنت الی خالتھا فان الخالۃ ام | (ك) | لڑکی کو خالہ کے حوالہ کرو کیونکہ خالہ ماں ہے (والدہ کے بعد خالہ کو پرورش کا حق ہے) | ۲۷۶ |
| ادفعوا الحد ودبکل شبھۃ | (ش) | حدود کو ہر ایک شبہ کی وجہ سے رفع کرو۔ | ۲۷۷ |
| ادفعوا عن وضوئکم بالیقین وعن صلاتکم بالشك | (فر) | اپنے وضو سے یقین کے سبب نکلو اور نماز سے بوجہ شک کے۔ | ۲۷۸ |
| ادن العظم من فیك فانہ اھنأ وامرأ | (د) | کھاتے وقت ہڈی منہ کے قریب کرو کیونکہ یہ خوشگوار ہے۔ | ۲۷۹ |
| ادنی ما تقطع فیہ ید السارق ثمن المجن | (ط) | ادنیٰ درجہ جسمیں چور کا ہاتھ کاٹا جاتا ہے ڈھال کی قیمت ہے۔ | ۲۸۰ |
| ادوا صاعا من طعام فی الفطر | (ھق) | صدقہ فطر میں ایک صاع طعام دیا کرو۔ | ۲۸۱ |
| اذا ابق العبد الی الشرك فقد حل دمہ | (د) | غلام جب شرک کیطرف بھاگ جائے تو اسکا قتل جائز ہے۔ | ۲۸۲ |
| اذا اتی احدکم اھلہ فلیستتر | (ہ) | جب ایک تمہارا اپنی عورت سے صحبت کیلئے جائے تو پوشیدہ کرے۔ | ۲۸۳ |
| اذا آتاك اللہ مالا فلیر علیك | (حب) | جب اللہ نے تجھے مال دیا تو چاہیئے کہ وہ تیرے اوپر دیکھا جائے۔ | ۲۸۴ |
| اذا اتاکم کریم قوم فاکرموہ | (ہ) | جب تمہارے پاس کسی قوم کا شریف آ جائے تو اسکی عزت کرو۔ | ۲۸۵ |
| اذا اجتمع عیدان فی یوم اجزاھما الاول | (د) | جب ایک روز میں دو عیدیں جمع ہو جائیں تو لوگونکو پہلی ہی کافی ہے۔ | ۲۸۶ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۷ | اذا احب الله عبدا لم يضره ذنب | (فر) | جب کسی بندے کو اللہ پیار کرے تو کوئی گناہ اسکو نقصان نہیں پہنچاتا |
| ۲۸۸ | اذا احب الله عبدا ابتلاه ليسمع تضرعه | (فر) | جب اللہ کسی بندے کو پیار کرے تو اسے مبتلا کر دیتا ہے تاکہ اسکی عاجزی سنے |
| ۲۸۹ | اذا احب الله اهل بيت ادخل عليهم الرفق | (هق) | جب اللہ کسی اہل بیت کو پیار کرتا ہے تو انہیں نرمی داخل کر دیتا ہے |
| ۲۹۰ | اذا اختلف الزمان والاهواء فعليك بدين الاعرابي | (فر) | زمانہ اور خواہشات مختلف ہو جائیں تو اعرابی کا دین لازم پکڑ |
| ۲۹۱ | اذا اختلف الناس فالعدل في مضر | (ط) | جب لوگ مختلف ہو جائیں تو عدل قبیلہ مضر میں ہوگا۔ |
| ۲۹۲ | اذا اختلف الاهواء فعليك بدين العجائز | (فر) | جب خواہشات مختلف ہو جائیں تو تجھے بوڑھی عورتوں کا دین لازم پکڑنا چاہیے |
| ۲۹۳ | اذا اخذ المؤذن في الاقامة فلا صلاة الا المكتوبة | (فر) | جب مؤذن اذان شروع کر دے تو بغیر فرض کے کوئی نماز جائز نہیں۔ |
| ۲۹۴ | اذا اديت زكاة فليس بكنز | (ط) | جب تو زکوٰۃ ادا کر دے۔ پس تیرا مال خزانہ نہیں ہے۔ |
| ۲۹۵ | اذا اذن في قرية آمنها الله من عذابه ذلك اليوم | (ط) | جب گاؤں میں اذان دیجائے تو اسدن کے عذاب سے خدا اسکو بچا لیتا ہے۔ |
| ۲۹۶ | اذا اراد الله بعبد خيرا يفقهه في الدين | (ت) | جب بندے کو خدا خیر کا ارادہ کرے تو اسکو دین میں سمجھدار بنا دیتا ہے۔ |
| ۲۹۷ | اذا اراد الله بعبد خيرا حببه الى جيرانه | (ع) | جب بندے کیلئے خدا خیر کا ارادہ کرے تو اسکو پڑوسیوں میں پیارا کر دیتا ہے |
| ۲۹۸ | اذا اراد الله بعبد خيرا صير حوائج الناس اليه | (ت) | جب بندے کے لیے خدا خیر کا ارادہ کرے تو لوگوں کی حاجتیں اسکیطرف کر دیتا ہے |
| ۲۹۹ | اذا اراد الله بقوم بقاء رزقهم العفاف والقصد | (فر) | جب خدا کسی قوم کو باقی رکھنا چاہے تو انکو میانہ روی اور پاکدامنی بخشتا ہے |
| ۳۰۰ | اذا اراد الله ان يستجيب لعبد اذن له في الدعاء | (فر) | جب اللہ کسی بندے کو قبول کرتا ہے تو اسکو دعا کی اجازت دیتا ہے |
| ۳۰۱ | اذا اراد الله ان ينزل من عرشه نزل بذاته | (فر) | جب اللہ اپنا رحم عرش سے اتارنا چاہے تو خود بخود اسے اتار لیتا ہے |
| ۳۰۲ | اذا اراد احدكم ان يأتي الجمعة فليغتسل | (م) | جب ایک تمہارا جمعہ کیلئے آئے تو چاہیے کہ وہ غسل کرلے |
| ۳۰۳ | اذا اراد احدكم ان يتزوج فليولج بصره | (فر) | جب ایک تمہارا نکاح کا ارادہ کرے تو چاہیے کہ اپنی نظر عورت پر ڈالے |
| ۳۰۴ | اذا اراد احدكم ان يزوج ابنته فليستأمرها | (ط) | جب ایک تمہارا اپنی لڑکی کا نکاح کرنا چاہے تو اس سے مشورہ کرلے۔ |
| ۳۰۵ | اذا اردت ان تعود فتوضأ وضوءك للصلاة | (ق) | جب دوبارہ عورت سے جماع کرنا چاہے تو وضو کرلے جیسے نماز کیلئے کیا کرتے ہیں |
| ۳۰۶ | اذا استأجر احدكم اجيرا فليعلمه اجره | (حم) | جب ایک تمہارا کسیکو مزدور بنائے تو چاہیے کہ اسکو مزدوری بتا دے |
| ۳۰۷ | اذا استجمر احدكم فليستجمر ثلاثا | (حم) | جب ایک تمہارا ڈھیلا استعمال کرے تو چاہیے کہ تین ڈھیلے استعمال کرے |
| ۳۰۸ | اذا استشاط السلطان تسلط الشيطان | (ط) | جب بادشاہ ظلم کرنا چاہے تو اسپر شیطان مسلط کر دیا جاتا ہے۔ |
| ۳۰۹ | اذا استنفرتم فانفروا | (ط) | جب تمہیں نکلنے کو کہا جائے تو نکلو۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اذا اسلفت فی شیٔ فلا تصرفه الی غیره (حم) | جب تو کسی چیز میں سلم کرے تو اسکو دوسری چیز کیطرف مت پھیر | ۳۱۰ |
| اذا اسلم الرجل فهو احق بارضه وماله (حم) | جب کوئی شخص مسلمان ہو جائے تو وہ اپنی زمین اور مال کا مستحق ہے | ۳۱۱ |
| اذا اصبح احدکم ولم یوتر فلیوتر (ق) | جب ایک تمہارے نے وتر نہیں پڑھے اور صبح ہو گئی تو وہ وتر پڑھ لے | ۳۱۲ |
| اذا اعیا احدکم فلیهرول فانه یذهب الاعیاء (خر) | جب ایک تمہارا تھک جائے تو دوڑے کیونکہ دوڑنے سے تھکان اتر جاتی ہے۔ | ۳۱۳ |
| اذا اعطیتم الزکاة فلا تنسوا ثوابها (ه) | جب تم زکوٰۃ دیدو تو اسکا ثواب مت بھولو | ۳۱۴ |
| اذا اشتریت شیئا فلا تبعه حتی تقبضه (حم) | جب تو کوئی چیز خریدے تو اسے مت بیچ جبتک اسپر قبضہ نہ کرلے | ۳۱۵ |
| اذا افضی احدکم بیده الی فرجه فلیتوضأ (ن) | جب ایک تمہارا اپنی شرم گاہ کو ہاتھ لگائے تو چاہیئے کہ پھر وضو کرے | ۳۱۶ |
| اذا اقل احدکم الطعم ملئ جوفه نورا (فر) | جب ایک تمہارا کھانا کم کھائیگا تو اپنے اندر کو نور سے بھر لیگا۔ | ۳۱۷ |
| اذا اقیمت الصلاة فلا صلاة الا المکتوبة (م) | جب نماز قائم کیجائے تو سوائے فرض کے اور کوئی نماز نہیں ہوتی | ۳۱۸ |
| اذا اکفر احدکم اخاه فقد باء بها احدهما (م) | جب ایک تمہارا اپنے بھائی کو کافر کہے تو وہ کفر ایک پر ضرور لوٹیگا | ۳۱۹ |
| اذا ام الرجل القوم فلا یقم فی مکان ارفع من مقامهم (د) | جب کوئی قوم کا پیش امام بنے تو اسکو قوم سے اونچی جگہ پر کھڑا نہ ہونا چاہیے | ۳۲۰ |
| اذا آمنك الرجل علی دمه فلا تقتله (حم) | جب کوئی شخص تجھے اپنے خون کا امین جانے تو اسے قتل مت کر | ۳۲۱ |
| اذا انزلت الماء فلتغتسل (ن ثب) | جب تمنے اپنی منی نکالی تو غسل کرو | ۳۲۲ |
| اذا انقطع شسع نعل احدکم فلیسترجع فانها من المصائب (ابو) | جب تمہارے کسی کی چپلی کا تسمہ ٹوٹ جاوے تو وہ "انا للہ" پڑھے کیونکہ یہ مصائب سے ہے | ۳۲۳ |
| اذا بال احدکم فلینتر ذکره ثلاثا (حم) | جب ایک تمہارا پیشاب کرے تو وہ ذکر کو تین دفعہ جھاڑے۔ | ۳۲۴ |
| اذا بعت بیعا فلا تبعه حتی تقبضه (ط) | جب تو کچھ بیچے تو اپنے قبضہ میں کئے بغیر مت بیچ | ۳۲۵ |
| اذا اراد الله بعبد هوانا انفق ماله فی البنیان (ط) | جب اللہ کسیکو ذلیل کرنا چاہے تو اسکا مال مکان کی تعمیر میں صرف کرو دیتا ہے | ۳۲۶ |
| اذا اراد احدکم ان یبول فلیرتد لبوله (د) | جب ایک تمہارا پیشاب کرنا چاہے تو پیشاب کا موقع دیکھ لے | ۳۲۷ |
| اذا اراد احدکم سفرا فلیسلم علی اخوانه (ط) | جب ایک تمہارا سفر کا ارادہ کرے تو اپنے بھائیوں پر سلام کہے | ۳۲۸ |
| اذا اردت ان یحبك الناس فازهد فی الدنیا (ه) | جب تو چاہے کہ تجھ سے لوگ محبت کریں تو ترک دنیا کردے | ۳۲۹ |
| اذا اسأت فاحسن (ك) | جب تیرے ساتھ برائی کیجائے تو تو احسان (نیکی) کر۔ | ۳۳۰ |
| اذا استجمر احدکم فلیوتر (ه) | جب ایک تمہارا ڈھیلا استعمال کرے تو طاق استعمال کرے | ۳۳۱ |
| اذا استشار احدکم اخاه فلیشر علیه (حم) | جب ایک تمہارا اپنے بھائی سے مشورہ طلب کرے تو وہ مشورہ دے | ۳۳۲ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳۳ | اذا استعجم القرآن علی احدکم وھو یصلی فلیقعد | (حم) | جب تمہارے کسی پر قرآن پڑھنا دشوار ہو جائے تو وہ بیٹھ جائے |
| ۳۳۴ | اذا استیقظت فصل | (فر) | جب تو بیدار ہو تو نماز پڑھ |
| ۳۳۵ | اذا اسلم الرجل اختتن ولو کان کبیرا | (طب) | جب کوئی اسلام لائے ختنہ کرے اگرچہ عمر میں بڑا ہو |
| ۳۳۶ | اذا اشتد الزحام فلیسجد الرجل علی ظہر اخیہ | (عد) | جب ہجوم زیادہ ہو تو چاہیئے کہ مسلمان بھائی کی پیٹھ پر سجدہ کرلیا جائے۔ |
| ۳۳۷ | اذا عجلت او قحطت فعلیک الوضوء | (ش) | جب تجھ پر جلدی کیجائے یا منی نکلنے کی قحط ہو جائے پس تجھ پر وضو لازم ہے۔ |
| ۳۳۸ | اذا اعیتکم الامور فعلیکم باصحاب القبور فزوروھا | (فر) | جب تمکو کام تھکا دیں تو اہل قبور کی جا کر زیارت کرو۔ |
| ۳۳۹ | اذا اغتسل احدکم فلیغسل کل عضو ثلاث مرات | (حل فر) | جب ایک تمہارا غسل کرے تو ہر ایک عضو کو تین مرتبہ دھوئے۔ |
| ۳۴۰ | اذا استھل الصبی صلی علیہ وورث | (عد) | بوقت ولادت جب بچہ چیخے تو اسپر نماز جنازہ پڑہی جائے اور وہ وارث ہوگا |
| ۳۴۱ | اذا افضی احدکم الی ذکرہ فلیتوضأ | (ق) | جب ایک تمہارا اپنے ذکر کو پہونچ جائے تو چاہیئے کہ وضو کرے۔ |
| ۳۴۲ | اذا اقیمت الصلوۃ فلا تقوموا حتی تروني | (ق) | جب نماز کی اقامت کی جائے تو تم مت کہڑے ہو یہانتک کہ مجھے دیکھ لو |
| ۳۴۳ | اذا اقیمت الصلوٰۃ فلا صلوٰۃ الا التی اقیمت | (طس) | جب نماز کی اقامت کی جائے تو کوئی اور نماز نہیں پہنچتی مگر جسکے لئے اقامت کہی گئی۔ |
| ۳۴۴ | اذا اکلتم فافضلوا | (فر) | جب تم کھایا کرو تو کچھ بچا لیا کرو۔ |
| ۳۴۵ | اذا اممت قوما فاخف بھم الصلوٰۃ | (م) | جب تو کسی قوم کا امام ہو جائے تو نماز میں تخفیف کیا کر |
| ۳۴۶ | اذا انت رمیت کلب جارک فقد آذیتہ | (غز) | جب تو نے اپنے پڑوسی کا کتا مارا تو یہ اسکو تو نے تکلیف پہنچائی۔ |
| ۳۴۷ | اذا انعم اللہ علی عبد نعمۃ احب ان تری علیہ | (حم) | جب اللہ کسی بندے پر نعمت کا فضل کرتا ہے تو اللہ کو پسند ہے کہ اسپر وہ نعمت دیکھی جائے |
| ۳۴۸ | اذا انکح الولیان فالاول احق | (الشافعی) | جب دو ولی نکاح پڑہا دیں تو پہلا نکاح پڑہانیوالا زیادہ حقدار ہے۔ |
| ۳۴۹ | اذا بال احدکم فلیمسح ذکرہ ثلاثا | (ھی) | جب ایک تمہارا پیشاب کرے تو چاہیئے کہ اپنے ذکر کو تین دفعہ پونچھے |
| ۳۵۰ | اذا بال احدکم فلا یمس ذکرہ بیمینہ | (ق) | جب ایک تمہارا پیشاب کرے تو اپنے ذکر کو دائیں ہاتھ سے نہ چھوئے۔ |
| ۳۵۱ | اذا بایعت فقل لا خلابۃ | (ق) | جب تو بیع کرے تو یہ کہدیا کر کہ دھوکا نہیں ہے۔ |
| ۳۵۲ | اذا بلغ الماء قلتین لم یحمل خبثا | (ع) | جب پانی دو قلہ ہو جائے تو وہ پلیدی کا متحمل نہیں ہو سکتا۔ |
| ۳۵۳ | اذا ابدا خف المرأۃ بدا ساقھا | (فر) | جب عورت کا موزہ ظاہر ہو جائے تو اسکی پنڈلی بھی ظاہر ہو جائیگی |
| ۳۵۴ | اذا بلغ الماء قلتین لم یحمل الخبث | (حم) | جب پانی دو قلے ہو جائے تو وہ پلیدی کی برداشت نہیں کرسکتا۔ |
| ۳۵۵ | اذا تبعتم الجنازۃ فلا تجلسوا حتی توضع | (م) | جب تم جنازہ کے ساتھ چلو تو جنازہ رکھنے سے پہلے مت بیٹھو۔ |

ملف قسمہ بجھنا ملاکا وجی ا پہار ۱۲۳

| | | | |
|---|---|---|---|
| اذا تزوج البکر علی الثیب اقام عندھا سبعاً | (ق) | جب ثیبہ کی موجودگی میں باکرہ سے نکاح کیا جائے تو سات روز باکرہ کے پاس رہے | ۳۵۶ |
| اذا تزوج العبد بغیر اذن سیدہ کان عاھراً | (د) | جب غلام اپنے مالک کے بغیر اجازت نکاح کرے تو زانی ہوگا۔ | ۳۵۷ |
| اذا تصدقت فامضہا | (حم) | جب تو خیرات کرے تو اسکو جاری رکھ۔ | ۳۵۸ |
| اذا تغولت الغیلان فبادروا بالاذان | (ش) | جب شبہات ڈالیں جنات (شیاطین الجن) تو جلدی آذان کہو | ۳۵۹ |
| اذا تمنی احدکم فلیکثر فانما یسأل ربہ | (ط) | جب ایک تمہارا آرزو کرے تو چاہئے کہ زیادہ کرے کیونکہ اللہ سے آرزو کرتا ہے | ۳۶۰ |
| اذا تناول احدکم عن اخیہ شیئاً فلیرہ ایاہ | (د) | جب ایک تمہارا اپنے بھائی سے کچھ پائے تو اُسکو وہ دکھا دے۔ | ۳۶۱ |
| اذا توضأ احدکم فھو فی صلاۃ مالم یحدث | (فر) | جب ایک تمہارا وضو کرے تو جب تک بے وضو نہو وہ نماز میں ہے۔ | ۳۶۲ |
| اذا توضأ الرجل فھو فی صلاۃ مالم یحدث | (فر) | جب کوئی شخص وضو کرے تو وہ نماز میں ہے جبتک بے وضو نہ ہو۔ | ۳۶۳ |
| اذا توضأت فخلل الاصابع | (ت) | جب تو وضو کرے تو انگلیوں کا خلال کر لیا کر۔ | ۳۶۴ |
| اذا توضأت فخلل اصابع یدیک ورجلیک | (ت) | جب تو وضو کرے تو ہاتھ پاؤں کی انگلیوں کا خلال کر لیا کر۔ | ۳۶۵ |
| اذا توضأتم فابدؤا بمیامنکم | (د) | جب تم وضو کرو تو داہنی طرف سے شروع کرو۔ | ۳۶۶ |
| اذا جاء احدکم الجمعۃ فلیغتسل | (ق) | جب ایک تمہارا جمعہ کو آئے تو وہ غسل کر لیا کرے۔ | ۳۶۷ |
| اذا جاءک الرسول فھو اذنک | (فر) | جب تیرے پاس کسی کا قاصد آئے تو وہی تیرے لئے اجازت ہے | ۳۶۸ |
| اذا جامع الرجل ولم یمن فلیتوضأ کما یتوضأ للصلوۃ | (ق) | جب کوئی شخص عورت سے جماع کرے اور منی نہ نکلے تو وہ نماز کا سا وضو کر لے | ۳۶۹ |
| اذا جاوز الختان الختان وجب الغسل | (حم) | جب سر ذکر عورت کے اندر داخل ہو گیا غسل واجب ہے (یہ سابقہ حدیث کی ناسخ) | ۳۷۰ |
| اذا جمرتم المیت فأوتروا | (حب) | جب میت کو خوشبو لگاؤ طاق لگاؤ۔ | ۳۷۱ |
| اذا حاک فی نفسک شئ فدعہ | (حم) | جب تیرے دل میں کوئی بات کھٹکے تو اسکو ترک کر دے۔ | ۳۷۲ |
| اذا حرم احدکم الزوجۃ والولد فعلیہ بالجھاد | (فر) | جب ایک تمہارا اپنی زوجہ اور بچے کو اپنے پر حرام کر دے اُسکو جہاد کرنا لازم ہے | ۳۷۳ |
| اذا حضر العشاء فاقیمت الصلاۃ فابدؤا بالعشاء | (ق) | (جب عشا رات کا کھانا) اور نماز (ایک ساتھ) حاضر ہوں تو کھانا مقدم کرو۔ | ۳۷۴ |
| اذا حضرتم موتاکم فمروھم بالوصیۃ | (فر) | جب اپنے مرنے والوں کے پاس جاؤ تو انہیں وصیت کرنیکو کہو۔ | ۳۷۵ |
| اذا بایعت فقل لا خلابۃ ولی الخیار ثلاثۃ ایام | (ک) | جب تو بیع کرے تو کہدیا کر فریب نہیں ہوگا اور مجھکو تین دن اختیار ہے | ۳۷۶ |
| اذا بقی نصف من شعبان فلا تصوموا | (ت) | جب شعبان آدھا رہ جائے پھر تم روزہ مت رکھو۔ | ۳۷۷ |
| اذا بلغ الماء قلتین لم ینجسہ شئ | (حم) | جب پانی دو قلہ کو پہنچ جائے تو اسکو کوئی چیز پلید نہیں کر سکتی | ۳۷۸ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۳۷۹ | اذا بویع لخلیفتین فاقتلوا الآخر منهما | (م) | جب دو خلیفوں کی بیعت کیجائے تو پچھلے کو قتل کردو۔ |
| ۳۸۰ | اذا تزوج الرجل ببلدة فهو من اهلها | (ع) | جب کوئی شخص کسی گاؤں میں نکاح کرلے تو وہ اُس گانوں میں سے ہوگیا |
| ۳۸۱ | اذا تزوج الثیب علی البکر اقام عندها ثلاثا | (هق) | جب ثیبہ سے باکرہ کی موجودگی میں نکاح کیا تو ثیبہ کے پاس تین دن رہیگا |
| ۳۸۲ | اذا تسمیتم بی فلا تکنوا بی | (ت) | جب تم میرا نام رکھو تو میری کنیت مت رکھو۔ |
| ۳۸۳ | اذا تغوط احدکم فلیمسح ثلاث مرات | (ط) | جب ایک تمہارا پاخانہ پھرے تو تین دفعہ اس جگہ کو چھوڑے (اچھی طرح پاک کرے) |
| ۳۸۴ | اذا تقارب الزمان لم تکد رؤیا المومن تکذب | (ق) | جب قیامت قریب آجائے عجب نہیں کہ مومن کا خواب جھوٹا نکلے۔ |
| ۳۸۵ | اذا تطیبت المرأة لغیر زوجها فانما هو نار وشنار | (ط) | اگر عورت اپنے خاوند کے سوا غیر کیلئے زینت کرے تو وہ اسکے لئے آگ و ننگ و عار ہے۔ |
| ۳۸۶ | اذا توضأ احدکم فلا یغسل قدمیه بیده الیمنیٰ | (ط) | جب ایک تمہارا وضو کرے تو پاؤں کو دائیں ہاتھ سے نہ دھوئے۔ |
| ۳۸۷ | اذا توضأ احدکم فلیجعل فی انفه الماء ثم لینثر | (ق) | جب ایک تمہارا وضو کرے تو ناک میں پانی ڈالے پھر ناک سنکے۔ |
| ۳۸۸ | اذا توضأت فعلیك بالمنشلة یعنی ما تحت حلقة الخاتم | (فر) | جب تو وضو کرے تو لازم ہے کہ انگوٹھی کے نیچے سے جگہ کو دھوئے |
| ۳۸۹ | اذا توضأت فانتضح | (ه) | جب تو وضو کرے تو شرمگاہ پر پانی چھڑک دیا کر۔ |
| ۳۹۰ | اذا توضأت وانا جنب اکلت وشربت ولا اصلی | (فر) | جب میں جنبی ہوتا ہوں تو وضو کرکے کھاتا پیتا ہوں اور نماز نہیں پڑھتا |
| ۳۹۱ | اذا توفیت المرأة فارادوا غسلها فلیبدؤا ببطنها | (فر) | جب عورت مرجائے اور اُسے غسل دیں تو اسکا پیٹ پہلے دھوئیں۔ |
| ۳۹۲ | اذا جاء الرطب فهنئنی واذا ذهب فعزینی | (فر) | جب کھجوریں تازہ آپہونچیں تو مجھے مبارک دیا کرو اور جب گذر جائیں تو میرے ساتھ غم کھایا کرو |
| ۳۹۳ | اذا جاءکم الزائر فاکرموه | (فر) | جب تمہارے پاس کوئی ملاقات کو آئے تو اسکی عزت کیا کرو۔ |
| ۳۹۴ | اذا جعلت اصبعیك فی اذنیك سمعت خریر الکوثر | (فر) | جب تو دو انگلیاں اپنے کانوں میں رکھیگا تو آب کوثر کے گرنے کی آواز سنیگا |
| ۳۹۵ | اذا اجمرتم المیت فجمروه ثلاثا | (فر) | جب میت کو خوشبو لگاؤ تو تین دفعہ لگایا کرو۔ |
| ۳۹۶ | اذا جئتم الجمعة فاغتسلوا | (حب) | جب تم جمعہ کو آیا کرو تو غسل کرلیا کرو۔ |
| ۳۹۷ | اذا حدثتم الناس فلا تحدثوهم بما یفزعهم | (فر) | جب تم لوگوں سے بات کہو تو انسے ایسی بات مت کہو جس سے گھبرا جائیں |
| ۳۹۸ | اذا حضر العشاء فابدؤا به قبل ان تصلوا المغرب | (ق) | جب رات کا کھانا حاضر ہوجائے تو نماز مغرب سے پہلے کھانا کھالو۔ |
| ۳۹۹ | اذا حم احدکم فلیشن علیه الماء البارد ثلاث لیال من السحر | (ض) | جب ایک تمہارے کو بخار آجائے تو اسپر تین رات سحر کے وقت پانی چھڑکا جائے۔ |
| ۴۰۰ | اذا حضرتم المیت فقولوا سبحان ربك الآیة۔ | (م) | جب تم میت کے پاس حاضر ہو تو سبحان ربک کہدیا کرو۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اذا خرج ثلاثة فی سفر فلیؤمروا احدهم | (د) | جب تین آدمی سفر کو نکلیں تو ایک کو امیر بنا لیا کریں | ۴۰۱ |
| اذا دبغ الاهاب فقد طهر | (م) | جب چمڑا رنگا گیا تو وہ تحقیق پاک ہو گیا۔ | ۴۰۲ |
| اذا دخل علیکم السائل بلا اذن فلا تطعموه | (فر) | جب سائل بلا اجازت تمہارے پاس آئے تو اسکو مت کھلاؤ | ۴۰۳ |
| اذا دعا العبد فاشار باصبعه قال الله اخلص عبدی | (فر) | جب بندہ دعا مانگتے ہوئے انگلی سے (التحیات میں) اشارہ کرے تو خدا کہتا ہے میرے بندے نے اخلاص کیا | ۴۰۴ |
| اذا دعی احدکم الی ولیمة عرس فلیجب | (م) | جب ایک تمہارے کو ولیمہ شادی کی دعوت دی جائے تو چاہیئے کہ وہ قبول کرے | ۴۰۵ |
| اذا دعا احدکم اخاه فلیجب عرسا او نحوه | (م) | جب ایک تمہارا اپنے بھائی کو دعوت دے تو چاہیئے کہ قبول کرے شادی کی ہو یا کوئی اور | ۴۰۶ |
| اذا ذبح احدکم فلیجهز | (ہ) | جب ایک تمہارا ذبح کرنے لگے تو اسکے لئے (چھری تیز کرکے) تیاری کرے | ۴۰۷ |
| اذا ذکرتم بالله فانتهوا | (فر) | جب تم اللہ کا ذکر (نماز وغیرہ) کرو تو (باقی امور سے) رک جایا کرو۔ | ۴۰۸ |
| اذا رأت الماء فلتغتسل | (ن) | جب عورت پانی دیکھ لے تو اسے غسل کرنا چاہیئے۔ | ۴۰۹ |
| اذا رأیتم الجنازة فقوموا حتی تخلفکم او توضع | (ق) | جب جنازہ دیکھو تو کھڑے ہو جاؤ جب تک کہ یا تم سے آگے نکل جائے یا رکھ دیا جائے | ۴۱۰ |
| اذا رأیتم معاویة علی منبری فاقتلوه | (فر) | جب تم معاویہ کو میرے منبر پر دیکھو تو اسے قتل کردو (معلوم ہوتا ہے یہ موضوعات النص ہے) | ۴۱۱ |
| اذا رمیت وخزقت فکل ما خزقت | (حم) | جب تو نے (شکار کو) تیر مارا اور ٹھیکری ماری تو ٹھیکری کا شکار کر لے | ۴۱۲ |
| اذا رأیتمونی فلا تقوموا کما تقوم الاعاجم | (دہ) | جب تم مجھکو دیکھو تو عجمیوں کیطرح کھڑے نہ ہوا کرو۔ | ۴۱۳ |
| اذا زوج المرأة ولیان فهی للاول منهما | (حم) | جب ایک عورت کا دو ولیوں نے نکاح پڑھا دیا تو یہ اسکی ہوگی جس نے پہلے پڑھایا۔ | ۴۱۴ |
| اذا سأل احدکم الرزق فلیسأل الحلال | (عد) | جب ایک تمہارا رزق کا سوال کرے تو چاہیئے کہ حلال کا سوال کرے۔ | ۴۱۵ |
| اذا سئل احدکم أمؤمن هو فلا یشك | (طہ) | جب ایک تمہارے سے مومن ہونیکا سوال کیا جائے تو شک والا جواب نہ دے | ۴۱۶ |
| اذا سألکم بالله فاعطوه وان شئتم فدعوه | (حك) | جب کوئی تمکو بواسطہ خدا سوال کرے تو اسکو دو اور چاہو تو اسے چھوڑ دو۔ | ۴۱۷ |
| اذا سجدت یا رباح فترب وجهك | (ط) | جب تو اے رباح سجدہ کرے تو اپنے منہ کو خاک آلودہ کر | ۴۱۸ |
| اذا سجدت فضع کفیك وارفع مرفقیك | (ع) | جب تو سجدہ کرے تو دونوں ہتھیلیاں زمین پر اور کہنیوں کو اٹھا لیا کر | ۴۱۹ |
| اذا سلم الامام فردوا علیه | (ط) | جب امام سلام کہے اسکو رد (جواب) کر دیا کرو۔ | ۴۲۰ |
| اذا سلمت ثلاثا فلم یؤذن لك فارجع | (ق) | جب تو تین بار سلام کہے اور اجازت نہ ملے تو واپس لوٹ جا | ۴۲۱ |
| اذا سمعتم الرعد فسبحوا ولا تکبروا | (د) | جب تم رعد کی آواز سنو تو تسبیح پڑھا کرو تکبیر مت پڑھو۔ | ۴۲۲ |
| اذا سمعتم الرعد فاذکروا الله فانه لا یصیب ذاکرا | (ط) | جب رعد کی آواز سنو تو ذکر اللہ کرو کیونکہ ذکر اللہ پر رعد نہیں پڑتی | ۴۲۳ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | اذا سمعتم النداء فقوموا فانها عزمة من الله | (حل) | جب تم اذان سنو تو کھڑے ہو جاؤ کیونکہ اذان اللہ کی جانب سے لازم کی گئی ہے |
| ۲۵ | اذا سميت على كلبك فكل | (حل) | جب اپنے کتے کو بسم اللہ پڑھ کر شکار پر چھوڑے تو اسکا شکار کھالے |
| ۲۶ | اذا خرجت الى العشاء فلا تمسين طيبا | (حب) | جب تو عشاء کی نماز کو نکلے تو خوشبو لگا کر مت جایا کر |
| ۲۷ | اذا دبغ جلد الميتة فحسبه فلينتفع به | (عب) | جب مردار کا چمڑا رنگا جائے تو اتنا کافی ہے اس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ |
| ۲۸ | اذا دعا احدكم فليؤمن على دعائه | (فر) | جب ایک تمہارا دعا مانگے تو اپنی دعا پر وہ آمین پڑھا کرے۔ |
| ۲۹ | اذا دعى احدكم الى وليمة فليأتها | (حم) | جب ایک تمہارے کو دعوت ولیمہ دیجائے تو وہ دعوت کیطرف آجائے |
| ۳۰ | اذا دعى احدكم فجاء مع الرسول فهو اذنه | (د) | جب ایک تمہارا بلانے پر قاصد کے ہمراہ آجائے تو وہی اسکے لئے اجازت ہے، |
| ۳۱ | اذا دعيتم الى كراع فاجيبوا | (م) | جب تم کو پاچہ دست کی دعوت دیجائے تو اسے قبول کرو۔ |
| ۳۲ | اذا ذلت العرب ذل الاسلام | (ع) | جب عرب پھسل جائیں سارا اسلام پھسل جائیگا۔ |
| ۳۳ | اذا راح احدكم الى الجمعة فليغتسل | (حم) | جب ایک تمہارا جمعہ کو جائے تو چاہیئے کہ وہ غسل کرے۔ |
| ۳۴ | اذا رأيتم الذين يسبون اصحابي فالعنوهم | (ت) | جب تم میرے صحابہ کو گالی دینے والوں کو دیکھو تو انپر لعنت کرو۔ |
| ۳۵ | اذا رأيتم الحريق فكبروا فانه يطفئ النار | (ط) | جب آگ لگی دیکھو تو تکبیر پڑھو کیونکہ وہ آگ کو بجھا دیتی ہے۔ |
| ۳۶ | اذا رأيتم المداحين فاحثوا في وجوههم التراب | (م) | جب تم لوگوں کی تعریف کرنیوالوں کو دیکھو تو انکے منہ میں مٹی ڈالو۔ |
| ۳۷ | اذا رأيتم آية فاسجدوا | (لا) | جب تم کوئی نشانی (زلزلہ وغیرہ) دیکھو تو سجدہ کرلیا کرو۔ |
| ۳۸ | اذا زالت الشمس فصلوا | (ط) | جب آفتاب ڈھل جائے تو نماز پڑھ لیا کرو۔ |
| ۳۹ | اذا سافرتم في الخصب فانزلوا عن ظهركم | (ص) | جب تم سرسبز سال میں سفر کرو تو سواری پر سے اتر جایا کرو۔ |
| ۴۰ | اذا سأل احدكم فليكثر فانما يسأل ربه | (حب) | جب ایک تمہارا سوال کرے تو بہت سا مانگے کیونکہ وہ اپنے رب سے مانگتا ہے۔ |
| ۴۱ | اذا سألت فلا تمنع واذا اعطيت فلا تخبأ | (طك) | جب تجھ سے سوال کیا جائے تو منع مت کر جب تجھکو دیا جائے تو مت چھپا |
| ۴۲ | اذا سجد العبد طهر سجوده ما تحت جبهته | (ط) | جب بندہ سجدہ کرتا ہے ماتھے کے نیچے کے گناہ سجدہ پاک کر دیتا ہے۔ |
| ۴۳ | اذا سرق السارق في الخامسة فاقتلوه | (فر) | جب چور پانچویں دفعہ چوری کرے اسے قتل کر دو۔ |
| ۴۴ | اذا سجدت فمكن جبهتك ولا تنقر نقر الديك | (د) | جب تو سجدہ کرے تو ماتھے کو ٹکا دیا کر مرغ کیطرح چونچ نہ مارا کر۔ |
| ۴۵ | اذا سلم المسلم على المسلم ردت عليه الملائكة | (فر) | جب مسلمان دوسرے مسلمان کو سلام کہتا ہے تو فرشتے اسکا جواب دیتے ہیں |
| ۴۶ | اذا سلمت من الصلاة فاقرأ المعوذتين | (ط) | جب سلام پھیر کر نماز سے فارغ ہوجائے تو معوذتین (قرآن کی آخری دو سورتیں) پڑھ لیا کر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اذا سمعتم الرجل یجهر بالقرآءة نهارًا فارجموه بالبعر | (فر) | جب تم کسی شخص کو دن کی نماز میں با آواز پڑھتے سنو تو اسکو مینگنیوں سے مارو | ٤٤٧ |
| اذا سمعتم المؤذن فقولوا مثل ما یقول | (ق) | جب مؤذن کی آذان سنو تو تم بھی اسکی طرح کہا کرو۔ | ٤٤٨ |
| اذا سمعتم بقوم خسفا فقد اظلت الساعة | (ق) | جب تم کسی قوم کا زمین میں دھنس جانا سنو۔ پس قیامت آپہنچی | ٤٤٩ |
| اذا سمیتم فعبدوا | (حم) | جب تم نام رکھو تو (اول لفظ) عبد لگاؤ جیسے عبداللہ یا عبدالرحمن وغیرہ | ٤٥٠ |
| اذا سمیتم علی الذبیحة فکبروا | (العق) | جب تم کسی ذبیحہ پر اللہ کا نام لینے لگو تو تکبیر پڑھو | ٤٥١ |
| اذا شرب احدکم فلا یشرب بنفس واحد | (ك) | جب ایک تمہارا پانی پئے تو ایک سانس سے نہ پئے | ٤٥٢ |
| اذا شك احدکم فی الامر فلیسألنی عنه | (ط) | جب ایک تمہارے کو شک پیدا ہو تو اسکی بابت وہ مجھسے پوچھے | ٤٥٣ |
| اذا تشاککتم فی الطریق فاجعلوه سبعة اذرع | (ه) | جب تمکو مقدار راستے میں شک ہوجائے تو سات ہاتھ راستہ چھوڑو | ٤٥٤ |
| اذا صلی احدکم فلیأتزر ولیرتد | (ط) | جب ایک تمہارا نماز پڑھے تو آزار باندھے اور چادر اوڑھے | ٤٥٥ |
| اذا صلی احدکم فلیجعل نعلیه بین رجلیه | (د) | جب ایک تمہارا نماز پڑھے تو اپنی جوتی دونوں پاؤں کے درمیان رکھے | ٤٥٦ |
| اذا صلی الامیر جالسا فصلوا جلوسا | (ش) | جب امام امیر بیٹھکر نماز پڑھے تو تم بھی بیٹھکر پڑھو (یہ بالاتفاق محدثین منسوخ ہے) | ٤٥٧ |
| اذا صلیتم الفجر فلا تناموا عن طلب ارزاقکم | (ط) | جب تم صبح کی نماز پڑھ لو تو روزی کی طلب سے (غافل ہوکر) سو نہ جایا کرو | ٤٥٨ |
| اذا صلیتم علی الجنازة فاقرؤا بفاتحة الکتاب | (ط) | جب تم نماز جنازہ پڑھو تو سورہ فاتحہ پڑھ لیا کرو۔ | ٤٥٩ |
| اذا ضحی احدکم فلیأکل من اضحیته | (حم) | جب ایک تمہارا قربانی کرے تو اپنی قربانی سے کھا لیا کرے | ٤٦٠ |
| اذا ضرب احدکم فلیتق الوجه | (د) | جب ایک تمہارا کسیکو مارے تو اسکے منہ کو بچائے | ٤٦١ |
| اذا طبختم القدر فاکثروا من الماء واغرفوا الجیران | (فر) | جب تم ہانڈی پکاؤ پانی زیادہ ڈال دیا کرو اور پڑوسیوں کو چمچے بھر کر دیا کرو۔ | ٤٦٢ |
| اذا طلع النجم ارتفعت العاهة عن کل بلد | (حم) | جب ستارہ طلوع کرے ہر ایک شہر سے آفت اٹھ جاتی ہے | ٤٦٣ |
| اذا طنت اذن احدکم فلیصل علی النبی | (حك) | جب تمہارے ایک کان میں آواز آنے لگے تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھا کرو | ٤٦٤ |
| اذا عرف الغلام یمینه من شماله فمروه بالصلاة | (د) | جب بچہ دایاں بایاں پہچاننے لگے تو اسکو نماز کا حکم کرو | ٤٦٥ |
| اذا عزت ربیعة ذل الاسلام | (فر) | جب قوم ربیعہ عزت میں ہوجائے تو اسلام ذلیل ہوجائیگا | ٤٦٦ |
| اذا عطس احدکم فلیقل الحمد لله علی کل حال | (ك) | جب ایک تمہارا چھینک کرے تو الحمد للہ علی کل حال کہہ دیا کرے۔ | ٤٦٧ |
| اذا علمت مثل الشمس فاشهد والا فدع | (ك) | جب آفتاب کیطرح واضح جانتا ہو تو گواہی دے ورنہ چھوڑ دے | ٤٦٨ |
| اذا عوذ احدکم فلیعوذ بانا انزلناه | (فر) | جب ایک تمہارا تعویذ کرے تو انا انزلنا سے تعویذ کرے | ٤٦٩ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۴۷۰ | اذا غضب احدکم فلیسکت | (حم) | جب ایک تمہارے کو غصہ آجائے تو چاہیئے کہ چپ ہو رہے |
| ۴۷۱ | اذا غضبت فاجلس | (خر) | جب تجھے غصہ آئے تو بیٹھ جا |
| ۴۷۲ | اذا فتح لاحدکم رزق من باب فلیلزمه | (هق) | جب ایک تمہارے کیلئے رزق کسی وجہ سے کھولا جائے تو اُسکو لازم پکڑے |
| ۴۷۳ | اذا فسد اهل الشام فلا خیر فیکم | (کر) | جب شام والے فاسد ہو جائیں تو تمہارے اندر کوئی خیر نہیں ہے۔ |
| ۴۷۴ | اذا قال الرجل لاخیه یا کافر فقد باء بها احدهما | (خر) | جب کوئی شخص اپنے بھائی کو کافر کہے تو بیشک ایک اُنکا کفر کے ساتھ لوٹا |
| ۴۷۵ | اذا قال الرجل هلك الناس فهو اهلکهم | (م) | جب کوئی شخص کہے کہ لوگ ہلاک ہوگئے تو اس نے لوگونکو ہلاک کیا |
| ۴۷۶ | اذا سمیتم محمدا فلا تضربوه ولا تحرموه | (بز) | جب تم کسیکا نام محمد رکھو تو نہ اُسکو مارو اور نہ اسکو محروم رکھو |
| ۴۷۷ | اذا شربتم اللبن فتمضمضوا فان له دسما | (قو) | جب دودھ پیو تو کلی کر لیا کرو کیونکہ دودھ کی چکنائی ہوتی ہے۔ |
| ۴۷۸ | اذا شك احدکم فلیتحر ولیسجد سجدتین | (ن) | جب ایک تمہارے کو شک ہو جائے تو سوچے اور سہو کے سبب دو سجدے کرے |
| ۴۷۹ | اذا شهدت احداکن العشاء فلا تقربن طیبا | (م) | جب ایک تمہاری نماز عشا کو حاضر ہو تو وہ خوشبو کے قریب نہ جائے۔ |
| ۴۸۰ | اذا صلی احدکم بالناس فلیخفف | (ق) | جب ایک تمہارا نماز پڑھائے تو نماز میں تخفیف کیا کرے |
| ۴۸۱ | اذا صلی احدکم الی شئ فلیرهقه | (قط) | جب ایک تمہارا کسی چیز کیطرف نماز پڑھے تو اُسکے قریب ہو جایا کرے |
| ۴۸۲ | اذا صلیتم علی الجنازة فاخلصوا لها الدعاء | (د) | جب تم کسی جنازہ پر نماز پڑھو تو اسکے لئے خالص دعا کرو |
| ۴۸۳ | اذا صلیتم الجمعة فصلوا بعدها اربعا | (د) | جب تم نماز جمعہ پڑھو تو اسکے بعد چار رکعت پڑھ لیا کرو |
| ۴۸۴ | اذا ضاق المجلس باهله فبین کل سیدین مجلس | (فر) | جب مجلس تنگ ہو جائے تو ہر دو شریف آدمیوں کے درمیان بیٹھنے کی جگہ ہے |
| ۴۸۵ | اذا ضرب احدکم خادمه فذکر الله فلیرفع عنه | (ت) | جب ایک تمہارا غلام کو مارنے لگے اور غلام خدا کا نام لے تو اُسکو چھوڑ دے۔ |
| ۴۸۶ | اذا طال احدکم الغیبة فلا یطرق اهله لیلا | (ق) | جب ایک تمہارا مدت بعد گھر آئے تو گھر میں رات کو داخل نہ ہو |
| ۴۸۷ | اذا طلع الفجر فلا صلاة الا رکعتی الفجر | (ط) | جب صبح نکلے تو کوئی نماز جائز نہیں سوائے دو رکعت سنت فجر کے۔ |
| ۴۸۸ | اذا طلعت الثریا امنت الزروع من العاهة | (ط) | جب ثریا ستارہ نکل آئے تو کھیت آفت سے بچ جاتے ہیں |
| ۴۸۹ | اذا عاین العبد انقطعت معرفته من الناس | (ع) | جب کوئی شخص خود معائینہ کرلے تو لوگوں کی معرفت سے منقطع ہو جاتا ہے |
| ۴۹۰ | اذا عرف نفسه عرف ربه ای الانسان | (فر) | جب کوئی شخص اپنے آپکو پہچان لیتا ہے تو وہ اپنے رب کو پہچان لیتا ہے |
| ۴۹۱ | اذا عطس احدکم عند حدیث کان حقا | (عد) | جب ایک تمہارے کو بات کرتے چھینک آئے تو وہ بات حق ہوگی |
| ۴۹۲ | اذا علمت مثل هذا فاشهد والا فدع | (فر) | جب تو بات کو کما حقہٗ جان لے تو اسکی گواہی دے ورنہ چھوڑ دے۔ |

| # | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| | اذا عمی العبد فلا رق علیہ | (فر) | جب غلام اندھا ہو جائے تو اسپر غلامی نہ رہی |
| | اذا غاب الرجل فلا یأت اہلہ طروقًا | (فر) | جب کوئی شخص غائب ہو جائے وہ عورت کے پاس رات کو نہ آئے |
| | اذا غضبت فاسکت | (حم) | جب تجھکو غصہ آجائے تو چپ ہو جا |
| | اذا فجأتک الجنازۃ وانت علی غیر وضوء فتیمم | (ش عد) | جب تو ناگاہ جنازہ کو ملجائے اور وضو نہ ہو تو تیمم کرلے |
| | اذا فسا احدکم فلیتوضأ ولا تأتوا النساء فی ادبارہن | (حم) | جب ایک تمہارے کو باد مخالف آئے تو وضو کرلے اور عورتوں کو دبر سے جماع نہ کرو |
| | اذا قال الرجل لاخیہ یا کافر فہو کقتلہ | (بز) | جب کوئی اپنے بھائی کو کافر کہکر پکارے تو یہ اسکے قتل کیطرح ہے |
| | اذا قال الرجل للمنافق یا سید فقد اغضب ربہ | (ک) | جب کوئی منافق کو کہے اے سردار تو اس نے اپنے رب کو غصہ کرلیا |
| | اذا قال الامام سمع اللہ لمن حمدہ فقولوا اللہم انا نسألک الحمد | (ش) | جب امام سمع اللہ لمن حمدہ کہے تو تم کہو اے اللہم ہم تیری حمد چاہتے ہیں |
| | اذا قالت المرأۃ لزوجہا ما رأیت منک خیرا قط فقد حبط عملہا | (عد) | جب عورت اپنے خاوند کو کہے کہ میں نے تجھسے نیکی ہرگز نہیں دیکھی تو اس نے اپنا عمل ضائع کرلیا |
| | اذا قام احدکم الی الصلاۃ فلا یغمض عینیہ | (ط) | جب ایک تمہارا نماز کے لئے کھڑا ہو تو وہ اپنی آنکھیں بند نہ کرے |
| ٢ | اذا قام احدکم من المجلس ثم عاد فہو احق بہ | (م) | جب کوئی مجلس سے اٹھ جائے پھر لوٹ آئے تو وہ اپنی جگہ کا حقدار ہے |
| ٣ | اذا قام احدکم من اللیل فلیبدأ برکعتین | (حب) | جب ایک تمہارا رات کو اٹھے تو چاہیئے کہ دو رکعت پڑھ لے |
| ٤ | اذا قبض روح العبد وہو علی وضوء کتب لہ شہادۃ | (فر) | جب بحالت وضو کسیکی روح قبض کیجائے تو اسکے لئے شہادت لکھی جاتی ہے |
| ٥ | اذا قسم لاحدکم رزق فلا یدعہ حتی یتغیر لہ | (ہق) | جب ایک تمہارے کیلئے کوئی رزق ملے تو اسے چھوڑے نہیں حتی کہ وہ خود بدل جائے |
| ٠٦ | اذا قصر العبد فی العمل ابتلاہ اللہ بالہم | (حم) | جب کوئی بندہ عمل میں قصور کرتا ہے تو اسکو خدا غم میں مبتلا کرتا ہے |
| ٠٧ | اذا قضی اللہ لعبد ان یموت بارض جعل لہ الیہا حاجۃ | (عم) | جب خدا کسیکی موت کسی زمین میں قرار دیتا ہے تو اس زمین میں اسے کوئی حاجت دلا دیتا ہے |
| ٠٨ | اذا قلت الحمد للہ رب العالمین فقد شکرت اللہ فزادک | (طبری) | جب تو نے الحمد للہ رب العالمین کہا تو خدا کا شکر کیا پھر وہ تجھکو نعمت زیادہ دیگا |
| ٠٩ | اذا کان الماء قلتین لا ینجس | (ط) | جب پانی دو قلہ ہو تو وہ پلید نہیں ہوتا۔ |
| ١٠ | اذا کان الماء قلتین لم یحمل الخبث | (د) | جب پانی دو قلہ ہو وہ پلیدی کو نہیں اٹھا سکتا |
| ١١١ | اذا کان العام المقبل صمنا یوم التاسع | (د) | جب سال آئندہ آجائے ہم نویں کا روزہ رکھیں گے |
| ١١٢ | اذا کان اثنان صلیا معا وان کانوا ثلاثۃ تقدم احدہم | (قط) | جب نمازی دو ہوں تو برابر کھڑے ہوکر نماز پڑھیں اور اگر تین ہوں تو ایک آگے ہو جائے |
| ١١٣ | اذا کان ثلاثۃ فی سفر فلیؤمروا احدہم | (ق) | جب سفر میں تین آدمی ہوں تو ایک کو اپنا امیر بنا لیا کریں۔ |
| ١١٤ | اذا کان نفر ثلاثۃ فلا یتناجی اثنان دون الثالث | (ط) | جب تین آدمی ہوں تو تیسرے کے بغیر دو ملکر سرگوشی نہ کریں |
| ١١٥ | | | |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۵۱۶ | اذا کان منها ما یکون من الرجل فلتغتسل | (م) | جب عورت سے وہ بات پیدا ہو جو مرد سے ہوا کرتی ہے تو اُسے غسل کرنا چاہیے |
| ۵۱۷ | اذا کان دما احمر فدینار وان کان اصفر فنصف دینار | (ن) | جماع کے وقت اگر خون کا رنگ سرخ ہو تو ایک دینار اور زرد ہو تو آدھا دینار (جماع کنندہ) صدقہ دے |
| ۵۱۸ | اذا کان مطر وابل فصلوا فی رحالکم | (ط) | جب بارش سخت ہو تو نماز اپنے ڈیروں میں پڑھ لیا کرو۔ |
| ۵۱۹ | اذا کانت الفتنة بین المسلمین فاتخذ سیفا من خشب | (ک) | جب مسلمانوں کے درمیان فساد ہو تو تلوار لکڑی کی بنالے |
| ۵۲۰ | اذا کانت لیلة مطیرة او مظلمة فصلوا فی الرحال | (ط) | جب رات بارش اور اندھیری کی ہو تو اپنے ڈیروں میں نماز پڑھ لیا کرو۔ |
| ۵۲۱ | اذا کتب احدکم فلیترب کتابه فانه انجح | (فر) | جب ایک تمہارا لکھے تو اُسکو خاک آلودہ کر لیا کرے کیونکہ وہ اچھی حاجت روا ہے |
| ۵۲۲ | اذا اکثبوکم فارموهم واستبقوا نبلهم | (تخ) | جب وہ تمہارے قریب آجائیں تو انکو تیر مارو اور اپنے تیر انکو باقی رہنے دو۔ |
| ۵۲۳ | اذا کسفت الشمس فصلوا کادنی صلاة | (ط) | جب سورج گرہن لگ جائے تو تم ادنی نماز (دو رکعت) پڑھو |
| ۵۲۴ | اذا کنتم ثلاثة فامروا احدکم | (حم) | جب تم تین آدمی ہو تو ایک کو امیر مقرر کر لیا کرو |
| ۵۲۵ | اذا لبستم او توضأتم فابدؤا بمیامنکم | (حم) | جب تم کپڑا پہننے یا وضو کرنے لگو تو دائیں جانب سے شروع کرو۔ |
| ۵۲۶ | اذا قاتل احدکم فلیجتنب الوجه | (عب) | جب ایک تمہارا جنگ کرنے لگے تو منہ کو بچائے ۔ |
| ۵۲۷ | اذا قام احدکم من اللیل فلیستک | (فر) | جب ایک تمہارا رات کو اُٹھے تو چاہیئے کہ مسواک کرے |
| ۵۲۸ | اذا قام احدکم من اللیل فلیکبر | (فر) | جب ایک تمہارا رات کو اُٹھے تو چاہیئے کہ تکبیر پڑھے |
| ۵۲۹ | اذا قام احدکم الی الصلوة فان الرحمة تواجهه فلا یمسح الحصا | (حب) | جب ایک تمہارا نماز کو اُٹھے تو رحمت اُسکے سامنے ہوتی ہے تو وہ کنکریوں کو نہ چھوئے |
| ۵۳۰ | اذا قرأ القاری فلحن کتبه الملك کما نزل | (فر) | جب قاری لحن سے پڑھے تو اسکو فرشتہ ایسا لکھتا ہے جیسا کہ نازل ہوا |
| ۵۳۱ | اذا قسمت الارض وحدت فلا شفعة | (د) | جب زمین تقسیم کر کے علیحدہ کر دی جائے پھر اُس پر کوئی شفعہ نہیں |
| ۵۳۲ | اذا قصر العبد فی العمل ابتلاه الله بالخوف | (فر) | جب کوئی شخص عمل میں قصور کرتا ہے تو خدا اُسکو خوف میں مبتلا کر دیتا ہے |
| ۵۳۳ | اذا قعد الرجل الی اخیه فلیسأله تفقها ولا یسأله تعنتا | (فر) | جب کوئی اپنے بھائی کے پاس بیٹھے تو سمجھنے کیلئے اُس سے سوال کرے نہ عناد کیلئے |
| ۵۳۴ | اذا کان الجهاد علی باب احدکم فلا یخرج الا باذن والدیه | (عد) | جب جہاد تمہارے کسیکے دروازہ پر بھی ہو تو بغیر اجازت والدین کے نہ نکلے |
| ۵۳۵ | اذا کان الماء قلتین لم یحمل خبثا ولا بأسا | (ك) | جب پانی دو قلے ہو تو وہ پلیدی والی چیز کو نہیں اُٹھا سکتا (بہر حال وضو جائز ہے) |
| ۵۳۶ | اذا کان الدم قدر الدرهم غسل الثوب واعیدت الصلاة | (فر) | جب خون ایک درہم کے برابر لگا ہو تو کپڑا دھویا اور نماز دوہرائی جائیگی |
| ۵۳۷ | اذا کان احدکم فی المسجد فلا یشبکن اصابعه فانه فی صلاة | (عب) | جب ایک تمہارا مسجد میں ہو تو انگلیوں میں انگلیاں نہ ڈالے کیونکہ وہ نماز میں ہے |
| ۵۳۸ | اذا کان اثنان یتناجیان فلا تدخل بینهما | (ف) | جب دو شخص سرگوشی کرتے ہوں تو تو ان میں داخل نہ ہو۔ |

| عربی | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| اذا کان فی الارض خلیفتان فاقتلوا احدھما | (ط) | جب کسی ملک میں دو خلیفے ہو جائیں تو ان میں سے ایک کو قتل کرو | ۵۳۹ |
| اذا کان یوم الجمعۃ ولیلۃ الجمعۃ فاکثروا الصلاۃ علیّ | (م) | جب دن اور رات جمعہ کی ہو تو مجھپر درود شریف بہت پڑھا کرو | ۵۴۰ |
| اذا کان عند المکاتب ما یودّی فاحتجبن منہ | (د) | جب مکاتب کے پاس مال کتابت موجود ہو تو اس سے پردہ کر لیا کرو | ۵۴۱ |
| اذا کان رمضان فاعتمری فان عمرۃ فیہ تعدل حجۃ | (حم) | جب رمضان آئے تو تو عمرہ کر لے اسلئے کہ رمضان میں عمرہ کرنا حج کے برابر ہے | ۵۴۲ |
| اذا کان یوم القیامۃ تعلق الجار بالجار | (فر) | جب قیامت کا روز ہو گا تو پڑوسی اپنے پڑوسی سے لپٹیگا | ۵۴۳ |
| اذا کانت الھبۃ لذی رحم محرم فلا یرجع فیھا | (فر) | جب کوئی شخص اپنے کسی رشتہ دار کو ہبہ کرے تو اس ہبہ میں رجوع نہیں | ۵۴۴ |
| اذا کتب احدکم الی انسان فلیبدأ بنفسہ | (ط) | جب ایک تمہارا کسیکو خط لکھے تو پہلے اپنا نام لکھے | ۵۴۵ |
| اذا کتبت فبیّن السین من بسم اللہ | (خ) | جب تو لکھے تو بسم اللہ کے سین کو واضح کر کے لکھ | ۵۴۶ |
| اذا کفر الرجل اخاہ فقد باء بھا احدھما | (م) | جب کوئی شخص اپنے بھائی کو کافر کہے تو دونوں میں سے ایک ضرور کفر کے ساتھ لوٹا | ۵۴۷ |
| اذا کنت اماما لم تکن معھا ای الجنازۃ | (ق) | جب تو جنازہ سے آگے ہو تو جنازہ کے ساتھ نہیں ہے | ۵۴۸ |
| اذا کنتم فی سفر فاقلوا المکث فی المنازل | (فر) | جب تم سفر میں ہو تو سفری ڈیروں میں کم قیام کیا کرو | ۵۴۹ |
| اذا لعب الشیطان باحدکم فلا یحدث بہ الناس | (م) | جب ایک تمہارے کے ساتھ شیطان کھیلے (احتلام) تو دوسروں سے نہ بیان کر | ۵۵۰ |
| اذا لقیتم المشرکین فلا تبدؤھم بالسلام | (م) | جب تم مشرکوں سے ملو تو انپر پہلے سلام نہ کہا کرو | ۵۵۱ |
| اذا لم یکن للرجل تجارۃ الا فی الطعام طغی وبغی | (فر) | جب کسی کی تجارت صرف طعام میں ہو تو وہ سرکش اور باغی ہو جاتا ہے | ۵۵۲ |
| اذا مات لکم میت فآذنونی | (ہ) | جب تمہارا کوئی مر جائے تو مجھے اطلاع دو | ۵۵۳ |
| اذا مات صاحب بدعۃ فقد فتح فی الاسلام فتح | (فر) | جب بدعتی آدمی مر جاتا ہے تو اسلام کی فتح ہو جاتی ہے | ۵۵۴ |
| اذا مدح الفاسق غضب الرب واھتز العرش | (ع) | جب فاسق کی تعریف کیجائے تو اللہ غصے ہوتا اور عرش کانپتا ہے | ۵۵۵ |
| اذا مرت باحدکم جنازۃ فلیقم حتی تخلفہ | (ط) | جب ایک تمہارے پر جنازہ گذرے تو وہ کھڑا ہو جائے یہانتک کہ پیچھے ہو جائے | ۵۵۶ |
| اذا مس احدکم ذکرہ فعلیہ الوضوء | (عق) | جب ایک تمہارا اپنے ذکر کو چھوئے تو اسپر وضو کرنا لازم ہے | ۵۵۷ |
| اذا مس احدکم فرجہ فلیتوضأ والمرأۃ مثل ذالک | (حب) | جب ایک تمہارا اپنی شرمگاہ کو چھوئے تو اسے وضو کرنا چاہئے ایسے ہی عورت | ۵۵۸ |
| اذا ملک العتیقان کانت علی یدیھما الملاحم | (ط) | جب دو آزاد شدہ غلام مالک ہو جائیں تو انکے ہاتھ سے کشت وخون ہوگا | ۵۵۹ |
| اذا نزل القضاء عمی البصر | (ک) | جب قضا آجاتی ہے تو آنکھیں اندھی ہو جاتی ہیں | ۵۶۰ |
| اذا نزل الرجل بقوم فلا یصم الا باذنھم | (ہ) | جب کوئی کسی قوم میں جا اترے تو بغیر اجازت انکے روزہ نہ رکھے | ۵۶۱ |

| نمبر | حدیث | | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۵۶۲ | اذا نكح العبد بغير اذن مولاه فنكاحه باطل | (د) | جب غلام اپنے مالک کے بغیر اذن نکاح کرے تو نکاح باطل ہے |
| ۵۶۳ | اذا وجد احدكم لاخيه نصحا فليذكره له | (عد) | جب ایک تمہارا بھائی کی بہتری کی بات پائے تو اُسے ذکر کر دے |
| ۵۶۴ | اذا وجد احدكم القملة في المسجد فليصرها حتى يخرجها | (ق) | جب ایک تمہارا مسجد میں جُوں پائے تو اُسے مسجد سے نکال دے |
| ۵۶۵ | اذا وزنتم فارجحوا | (ہ) | جب وزن کرو تو جُھکتا ہوا کرو |
| ۵۶۶ | اذا وضعت حملك فقد حل اجلك | (عب) | جب تیرا وضع حمل ہو جائے تو تیری عدت ختم ہو جائیگی (عدۂ وفات یا طلاق) |
| ۵۶۷ | اذا وضعت الجنازة عن اعناق الرجال فاجلسوا | (فر) | جب جنازہ گردنوں سے لوگ رکھدیں تو تم بیٹھ جایا کرو |
| ۵۶۸ | اذا وقع الرجل باهله وهي حائض فليتصدق بنصف دينار | (د) | جب کوئی اپنی عورت سے بحالت حیض جماع کرے تو نصف دینار صدقہ دے |
| ۵۶۹ | اذا وقعت الفتنة فاقتدوا بمحمد بن مسلمة | (فر) | جب فتنہ واقع ہو تو تم محمد بن مسلمہ کی اقتدا کرو |
| ۵۷۰ | اذا ولغ الكلب في اناء احدكم فليغسله سبعا | (ق) | جب کتا تمہارے ایک کے برتن میں منہ ڈالے تو وہ برتن سات مرتبہ دھو ڈالے |
| ۵۷۱ | اذبح سبعا من الغنم | (هق) | سات بکریاں ذبح کر |
| ۵۷۲ | اذكروا الله كثيرا حتى يقولوا مجنون | (ع) | خدا کو اتنا یاد کرو کہ لوگ مجنون کہنے لگیں |
| ۵۷۳ | اذكروا محاسن موتاكم وكفوا عن مساويهم | (د) | اپنے مُردوں کی نیکیاں ذکر کرو اور انکی برائیوں کے ذکر سے باز رہو |
| ۵۷۴ | اذهب الباس رب الناس اله الناس | (ط) | دور کرنے تکلیف رب الناس اور اِلٰہ الناس (یہ پیغمبر خدا کا دَم ہے) |
| ۵۷۵ | اذهب فقد ملكتها بما معك من القرآن | (خ) | جا تو اسکا مالک ہو گیا بہ برکت اسکے کہ تمہارے ساتھ قرآن ہے |
| ۵۷۶ | اذا لم تستحي فاصنع ما شئت | (خ) | جب تجھے حیا نہ آئے تو جو چاہے کر |
| ۵۷۷ | اذا مات العالم صور الله علمه في قبره يونسه الى يوم القيمة | (فر) | جب عالم مرتا ہے تو خدا اُسکے علم کی صورت بنا دیتا ہے جو قبر میں قیامت تک اُسکا ساتھی (دینی) |
| ۵۷۸ | اذا مات صاحبكم فدعوه ولا تقعوا فيه | (د) | جب تمہارا ساتھی مرجائے تو اُسے چھوڑ دو اور اُسکے عیب میں نہ پڑا کرو |
| ۵۷۹ | اذا مدح المؤمن في وجهه ربا الايمان في قلبه | (ط) | جب مومن کے سامنے اُسکی تعریف کیجاتی ہے تو دل میں اسکا ایمان بڑھتا ہے |
| ۵۸۰ | اذا مر احدكم بحائط فليأكل ولا يتخذ خبنة | (ہ) | جب ایک تمہارا باغ سے گذرے تو اُسمیں سے کھا تو لے مگر ساتھ نہ لیجائے۔ |
| ۵۸۱ | اذا مس الختان الختان فقد وجب الغسل | (ط) | جب دونوں ختان (مرد و عورت کے) لگجائیں تو غسل واجب ہو گیا یعنی دخول ہو |
| ۵۸۲ | اذا مس احدكم فرجه فليتوضأ | (ما) | جب ایک تمہارا اپنے فرج کو چھوئے تو چاہیے کہ وضو کرے |
| ۵۸۳ | اذا مست احداكن فرجها فلتتوضأ للصلاة | (ق) | جب ایک تمہاری فرج کو چھوئے تو وہ نماز کیلئے وضو کرے |
| ۵۸۴ | اذا نابت احدكم نائبة في الصلاة فليسبح | (ق) | جب ایک تمہاری کو نماز میں حادثہ پیش آئے تو چاہیے کہ تسبیح کہے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اذا نزل الماء الاصفر فلتغتسل | (طب) | جب زرد رنگ کا پانی اُتر آئے تو چاہیئے کہ عورت غسل کرے | ۵۸۵ |
| اذا انشأت بحرية ثم استحالت شامية فهي امطر | (شافعی) | جب ابر دریا سے اُٹھ کر شام کا رُخ کرے تو وہ بہت برستا ہے | ۵۸۶ |
| اذا هاج الدم باحدكم فليهرقه ولو بمشقص | (ع) | جب ایک تمہارے کا خون جوش زن ہو تو اُسے بہا دے چاہے تیر کی بھال سے ہی | ۵۸۷ |
| اذا وجد احدكم عقربا وهو يصلي فليقتلها بيده اليسرى | (د) | جب ایک تمہارا نماز میں بچھو کو دیکھے تو اُسے وائیں ہاتھ سے مار دے | ۵۸۸ |
| اذا وجد المكاتب ما يؤدي فاحتجبي عنه | (ت) | جب مکاتب مال کتابت پالے تو (عورت کو چاہیئے کہ) اُس سے پردہ کرے | ۵۸۹ |
| اذا وسد الامر الى غير اهله فانتظر الساعة | (خ) | جب خلافت کا کام نا اہل کے سپرد کیا جائے تو قیامت کا منتظر ہو جا | ۵۹۰ |
| اذا وضع الطعام فلا عذر | (د) | جب طعام رکھا جائے تو کوئی عذر نہیں ہے | ۵۹۱ |
| اذا وطئ احدكم بنعله الاذى فالتراب له طهور | (د) | جب ایک تمہارا جوتی کو نجاست آلود کر لے تو اُسکے پاک کرنیکو مٹی کافی ہے | ۵۹۲ |
| اذا وقعت الحدود وصرفت الارض فلا شفعة | (ت) | جب حدود مقرر ہو کر زمین منتقل کر دی جائے تو پھر اُسکا شفعہ نہیں | ۵۹۳ |
| اذا وقعت رميتك في الماء فلا تأكله | (حم) | جب تیرا شکار کیا ہوا پانی میں جا پڑے تو تو اُسکو مت کھا | ۵۹۴ |
| اذا ولي احدكم اخاه فليحسن كفنه | (حم) | جب ایک تمہارا بھائی کا ولی ہو جائے تو اسکو کفن عمدہ پہنائے | ۵۹۵ |
| اذكر الله فانه عون لك على ما تطلب | (واقدی) | اللہ کا ذکر کر کیونکہ وہ حصول مطلب کیلئے تیرا مددگار ہے | ۵۹۶ |
| اذكروا الله ذكرا يقول المنافقون انكم تراؤن | (طب) | اللہ کا ذکر ایسا کرو کہ منافق کہیں تم دکھلاوا کرتے ہو | ۵۹۷ |
| اذكروا الله عند كل حجر وشجر | (حم) | اللہ کا ذکر ہر پتھر اور درخت کے پاس کرو | ۵۹۸ |
| اذهب فلا تتهم الله على نفسك | (حل) | تو چلا جا اور اپنے نفس کی وجہ سے اللہ پر تہمت نہ لگا | ۵۹۹ |
| اذهب فقد احرزت نفسك من النار قاله لمن شرب دمه | (حب) | تو اب جا کہ اپنا نفس تونے آگ سے بچا لیا اُسکے حق میں فرمایا جسکا خون پی گیا تھا | ۶۰۰ |
| اربى الربا عرض الرجل المسلم | (یا) | سب سے بڑا سود مسلمان کی آبرو ہے | ۶۰۱ |
| اربع ركعات قبل الظهر بعدلن بصلاة السحر | (ش) | ظہر سے پہلی چار رکعت سنت سحر کے تہجد کی برابر ہیں | ۶۰۲ |
| ارجع فقد بايعناك | (م) | تو اب جا ہمنے بے شک تیری بیعت کر لی ہے | ۶۰۳ |
| ارجع الى ثوبك فخذه ولا تمش عريانا | (م) | تو لوٹ کر اپنا کپڑا لے لے اور ننگا مت جا | ۶۰۴ |
| ارجع الى والديك فاحسن صحبتهما | (م) | اپنے والدین کیطرف لوٹ جا اور انکی اچھی صحبت میں رہ | ۶۰۵ |
| ارجع فقل السلام عليكم | (حم) | تو لوٹ جا پھر السلام علیکم کہہ | ۶۰۶ |
| ارحامكم ارحامكم | (حب) | تمہارے ارحام تمہارے ارحام ہیں | ۶۰۷ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ٦٠ | ارحموا ترحموا واغفروا يغفر لكم | (حم) | رحم کرو تم بھی رحم کئے جاؤ گے۔ بخشو تمہارے لئے بھی بخشا جائیگا |
| ٦٠٩ | ارشدوا اخاكم | (ك) | اپنے بھائی کو ہدایت کرو |
| ٦١٠ | ارض من الدنيا بالقوت فان القوت لمن يموت | (كر) | دنیا کی قوت پر راضی ہو جا کیونکہ جسکے لئے قوت ہے اسکے لئے موت ہے |
| ٦١١ | ارض الجنة خبزة بيضاء | | جنت کی زمین سفید روٹی ہے |
| ٦١٢ | ارضوا سعاتكم ومصدقيكم | (ط) | اپنے زکوٰۃ وصول کرنیوالوں اور حاکموں کو راضی کرو |
| ٦١٣ | ارفع ازارك واتق الله | (ط) | اپنا ازار اونچا کر اور خدا سے ڈر |
| ٦١٤ | ارفع ازارك فان الله لا يحب المسبلين | (هق) | اپنا ازار اونچا کر کیونکہ اللہ ازار لٹکانیوالے کو پسند نہیں کرتا |
| ٦١٥ | ارق مالم يكن فيه شرك بالله | (ط) | دم کر اس (لفظ) سے جس میں خدا کا شرک نہ ہو |
| ٦١٦ | اركبها بالمعروف اذا الجئت اليها يعني البدنة | (م) | بدنہ (قربانی کی اونٹنی) پر سوار ہو جب تو سواری کیلئے مجبور ہو جائے |
| ٦١٧ | ارم فداك ابي وامي | (ق) | تو تیر اندازی کر میرے ماں باپ تجھپر قربان ہوں |
| ٦١٨ | ارموا واركبوا وان ترموا احب الي من ان تركبوا | (حم) | تیر اندازی کرو اور سواری کرو (مگر) تمہاری تیر اندازی مجھے سواری سے زیادہ پسند ہے |
| ٦١٩ | ارواح الشهداء في حواصل طير خضر | (م) | شہیدوں کی روحیں سبز پرندوں کی پوٹوں میں ہوں گی |
| ٦٢٠ | ازرة المؤمن الى انصاف ساقيه | (ن) | مومن کی ازار آدھی پنڈلی تک ہوتی ہے |
| ٦٢١ | ازهد الناس في العالم اهله وجيرانه | (فر) | عالم میں سب لوگوں سے زاہد اسکا اہل اور اسکے پڑوسی ہیں |
| ٦٢٢ | اسامة احب الناس الي | (ط) | سب لوگوں سے اسامہ مجھے زیادہ پیارا ہے |
| ٦٢٣ | اسبغوا الوضوء | (ن) | وضو کامل کرو |
| ٦٢٤ | استاكوا مالكم تدخلون علي قلحا | (حك) | تم مسواک کیا کرو کیونکہ بغیر مسواک کئے تم میرے پاس آتے ہو |
| ٦٢٥ | استتروا في صلاتكم ولو بسهم | (حم) | سُترہ (پردہ) نماز میں بنا لیا کرو اگرچہ تیر سے ہو (آگے سے گذرنیوالوں کے لئے) |
| ٦٢٦ | اربطوا على وساطكم ميازركم | (ه) | اپنے وسط پر ازار باندھا کرو |
| ٦٢٧ | اربعون دارا جار | (د) | چالیس گھر تک پڑوسی ہیں |
| ٦٢٨ | ارجع فاحسن وضوءك | (حم) | تو لوٹ جا پھر اچھی طرح وضو کر |
| ٦٢٩ | ارجع فلن استعين بمشرك | (ن) | تو لوٹ جا کہ میں مشرک سے مدد نہیں چاہتا |
| ٦٣٠ | ارجع اليهما فاضحكهما كما ابكيتهما | (حم) | تو لوٹ جا اور دونوں کو ہنسا جیسا دونوں کو تو نے رلایا ہے |

| متن | حوالہ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| ارجعن مأزورات غیر مأجورات | (کا) | سب عورتیں لوٹ جاؤ تمہارا کوئی ثواب نہیں (مازورات صاحب ازار) | ۶۳۱ |
| ارحم من فی الارض یرحمك من فی السماء | (ط) | تو زمین والوں پر رحم کر تجھپر وہ رحم کریگا جو آسمان پر ہے | ۶۳۲ |
| اردیۃ الغزاۃ السیوف | (عب) | غازیوں کی چادریں تلواریں ہیں | ۶۳۳ |
| ارض للناس ماترضی لنفسك تکن مسلما | (طبری) | لوگوں کے لئے وہ پسند کر جو اپنے لئے پسند کرتا ہے (تو) مسلمان ہوگا | ۶۳۴ |
| ارض من الدنیا بالقوت فان القوت لمن یموت کثیر | (مز) | دنیا سے قوت پر راضی ہو کیونکہ مرنیوالے کے لئے قوت بہت ہے | ۶۳۵ |
| ارضوا مصدقیکم | (حم) | تم اپنے زکات لینے والوں (عاملین زکات) کو راضی کرو | ۶۳۶ |
| ارفع البنیان الی السماء واسأل اللہ السعۃ | (ط) | اپنا مکان آسمان کیطرف اُٹھا اور خدا سے فراخی کا سوال کر | ۶۳۷ |
| ارفعوا القمامۃ من بیوتکم فانہا مقیل الشیطان | (فر) | گھروں سے کوڑا کرکٹ اُٹھاؤ کیونکہ یہ شیطان کی دوپہر کی خوابگاہ ہے | ۶۳۸ |
| ارفع ثوبك فانہ ابقی وانقی | (حم) | اپنا کپڑا اوپر اُٹھا یہ فعل کپڑے کو بقا دینے اور پاکیزہ رکھنے والا ہے | ۶۳۹ |
| ارکبہا بالمعروف حتی تجد ظہرا یعنی البدانۃ | (م) | بدنہ (قربانی کی اونٹنی) حسب عادت سواری کر جبتک کہ دوسری سواری پائے | ۶۴۰ |
| ارم ایہا الغلام الحذور قالہ لسعد | (ت) | اے عقلمند لڑکے تیر اندازی کر حضور نے سعد کو فرمایا تھا | ۶۴۱ |
| ارموا الجمرۃ بمثل حصی الخذف | (حم) | جمرہ کو ٹھیکریوں کی طرح کنکریوں سے مارا کرو | ۶۴۲ |
| ارھقوا القبلۃ | (ھق) | قبلہ کو ڈھانپو | ۶۴۳ |
| اُریت الانبیاء فانا شبیہ ابراہیم | (ط) | مجھے انبیاء دکھائے گئے تو میں ابراہیم علیہ السلام کے مشابہ ہوں | ۱۳۴ |
| ازکی الاعمال کسب الرجل بیدہ | (ھق) | اپنے ہاتھ سے کسب (معاش) کرنا سب سے عمدہ (پاکیزہ) کام ہے | ۶۳۵ |
| اسامۃ من اھل البیت ظہرا لبطن | (فر) | اسامہ ظاھر و باطن اہل بیت سے ہے | ۶۳۶ |
| اسأل اللہ العفو والعافیۃ | (حم) | میں اللہ سے عفو و عافیت کا خواستگار ہوں | ۶۳۷ |
| اسبغ الوضوء یزد فی عمرك | (حك) | تو وضو کو کامل کر تیری عمر میں زیادتی ہوگی | ۶۳۸ |
| استبرؤھن بحیضۃ یعنی السبایا | (کی) | اُن (عورتوں) کو ایک حیض سے پاک کرو (جو کفار سے گرفتار ہو کر آئی ہیں) | ۶۳۹ |
| استرنی وولنی ظھرك | (حم) | میرا پردہ بنجا (نماز میں) اور میری طرف پیٹھ کردے | ۶۴۰ |
| استتروا من النار ولو بشق تمرۃ | (حم) | آگ سے بچاؤ کیلئے پردہ بنا۔ اگرچہ آدھی کھجور سے ہو | ۶۴۱ |
| استجبوبہ ولا تأکلوہ | (ق) | اسکے ساتھ کھاؤ اور تنہا اُسکو مت کھاؤ | ۶۴۲ |
| استعن بیمینك وأدم الخطا | (ت) | دائیں ہاتھ سے امداد لے اور اپنی خطا کا ہمیشہ اظہار کر | ۶۴۳ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۶۴۴ | استعینوا علی امورکم بالکتمان | (ض) | اپنے کام پوشیدہ رکھکر انکے حصول کے لئے مدد طلب کرو |
| ۶۴۵ | استعینوا علی طفاء الحریق بالتکبیر | (ط) | تکبیر پڑھنے سے آگ بجھانے پر امداد حاصل کرو |
| ۶۴۶ | استعفف عن السوال ما استطعت | (فر) | جہانتک ہوسکے سوال کرنے سے بچ |
| ۶۴۷ | استعیذوا باللہ من العین فان لھا حقا | (ک) | نظر بد سے پناہ مانگو کیونکہ اسکا اثر برحق ہے |
| ۶۴۸ | استغنوا بغناء اللہ عشاء لیلۃ وغداء یوم | (عد) | صبح وشام کا کھانا جسے ملجائے وہ بے پرواہ ہے جبکہ خدانے اسے بے پرواہ کیا |
| ۶۴۹ | استفت نفسك وان افتوك وافتوك | (حم) | تو اپنے دل سے فتوٰی لے اگرچہ لوگ تجھے فتوٰی پر فتوٰی دیں |
| ۶۵۰ | استقم ولیحسن خلقك للناس | (ط) | درست ہوجا اور لوگوں کے اچھے خلق سے پیش آ |
| ۶۵۱ | استحلوا فروج النساء باطیب اموالکم | (د) | عورتوں کو مال حلال (مہر) سے اپنے اوپر حلال کرلو |
| ۶۵۲ | استشرفوا العین والاذن | (ط) | آنکھ اور کان کو دیکھ لو |
| ۶۵۳ | استرضعوا من مزینۃ فانھم اھل امانۃ | (ت) | دودھ پلانیوالی قبیلہ مزینہ سے لوکیونکہ یہ لوگ امین ہیں |
| ۶۵۴ | استنزلوا الرزق بالصدقۃ | (فر) | رزق کا نزول صدقہ دینے سے طلب کرو |
| ۶۵۵ | استووا تستو قلوبکم وتماسوا تراحموا | (ط) | اپنی صفیں برابر کرو دل ملجائینگے باہمی ملواور باہمی رحم کرو |
| ۶۵۶ | استنشقوا اثنتین بالغتین او ثلاثا | (ش) | ناک میں دو یا تین مرتبہ اچھی طرح پانی ڈالو |
| ۶۵۷ | استوصوا بالانصار خیرا | (حم) | انصار کے حق میں خیر کی وصیت کرو |
| ۶۵۸ | اسرع الارض خرابا یسراھا ثم یمناھا | (ط) | جلدی خراب ہونیوالی زمین اسکے بائیں ہے پھر دائیں |
| ۶۵۹ | اسرع الدعاء اجابۃ دعاء غائب لغائب | (خد) | جلدی قبول ہونیوالی دعا غائب کی واسطے غائب کے |
| ۶۶۰ | اسرعکن لحوقا بی اطولکن یدا | (ق) | تم میں سے جلدی مجھے وہی ملیگی جسکے ہاتھ لمبے ہوں |
| ۶۶۱ | اسعوا فان السعی کتب علیکم | (ط) | صفا مروہ میں دوڑو کہ یہ دوڑنا تمپر لازم قرار دیا گیا ہے |
| ۶۶۲ | اسفروا بصلاۃ الصبح فانہ اعظم للاجر | (ط) | صبح کی نماز اچھی روشنی کرکے پڑھو کہ اسمیں ثواب بہت ہے۔ |
| ۶۶۳ | اسفروا بالفجر یغفر لکم | (فر) | صبح کی نماز خوب روشنی میں پڑھو تمہیں بخشا جائیگا |
| ۶۶۴ | اسقہ عسلا صدق اللہ وکذب بطن اخیك | (حم) | اسکو شہد پلا خدانے سچ فرمایا ہے تیرے بھائی کا پیٹ جھوٹا ہے |
| ۶۶۵ | اسلم سالمھا اللہ وغفار غفر اللہ لھا | (ط) | قبیلہ اسلم کو خدا سالم رکھے اور قبیلہ غفار کو خدا بخشدے |
| ۶۶۶ | استتمام المعروف خیر من ابتدائہ | (ط) | امر معروف کا پورا کرنا اسکے شروع کرنے سے بہتر ہے |

| حدیث | | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| استعن بیمینك علی حفظك | (طس) | اپنے دائیں ہاتھ سے اپنے حفظ کے لئے امداد لے | ٦٦٧ |
| استعتبوا الخیل فانها تعتب | (عد) | گھوڑوں کو تھکایا کرو کیونکہ یہ تھکائے جایا کرتے ہیں | ٦٦٨ |
| استعینوا بالرکب | (ت) | سواروں سے امداد لیا کرو۔ | ٦٦٩ |
| استعینوا علی کل صنعة باهلها | (ك) | ہر ایک کام کے کاریگروں سے امداد لے لیا کرو۔ | ٦٧٠ |
| استعیذوا بالله من النفس فان النفس حق | (فر) | اللہ کی پناہ نفس سے لیا کرو کیونکہ نفس کی اذیت دینی حق ہے | ٦٧١ |
| استعیذوا بالله من الرغب یعنی کثرة الاکل | (فر) | اللہ کی پناہ لیا کرو بہت کھانے سے | ٦٧٢ |
| استغنوا عن الناس ولو بشوص السواك | (ط) | لوگوں سے بے پرواہ اور مستغنی ہو جاؤ اگرچہ مسواک ملنے سے ہو | ٦٧٣ |
| استفت نفسك وان افتاك المفتون | (تخ) | تو اپنے نفس سے دریافت کر اگرچہ مفتی لوگ تجھکو فتویٰ دیں | ٦٧٤ |
| استنجوا بالماء البارد فانه مصحة للبواسیر | (ط) | ٹھنڈے پانی سے استنجا کیا کرو کیونکہ وہ بواسیر کے لئے صحت بخش ہے | ٦٧٥ |
| استجیدوا النعال فانها خلاخیل الرجال | (نر) | عمدہ جوتی چپلی پہنو کیونکہ یہ مردوں کی پائے زیب ہیں | ٦٧٦ |
| استنثروا مرتین بالغتین او ثلاثا | (حم) | دو یا تین دفعہ ناک سنکو (وضو میں مراد ہے) | ٦٧٧ |
| استرقوا لها فان بها النظرة | (خ) | اسکے لئے دم کرنیوالے کو طلب کرو کیونکہ اسکو بد نظر لگی ہے | ٦٧٨ |
| استفرهوا ضحایاکم فانها مطایاکم علی الصراط | (فر) | اپنی قربانیوں کو موٹی تازی کرو کہ وہ پلصراط پر تمہاری سواریاں ہیں | ٦٧٩ |
| استودعك الله الذی لا یضیع ودائعه | (ه) | میں تجھکو اللہ کے پاس امانت رکھتا ہوں جو اپنی امانت ضائع نہیں کرتا | ٦٨٠ |
| استوصوا بالکهول خیرا وارحموا الشباب | (فر) | بڈھوں کو نیک نصیحت کرو اور جوانوں پر رحم کرو | ٦٨١ |
| استوصوا بالاساری خیرا | (ط) | قیدیوں کو نیک حکم کرو | ٦٨٢ |
| اسرع الصلاة فوتا صلاة المغرب | (فر) | سب نمازوں سے جلدی فوت ہونیوالی نماز مغرب ہے | ٦٨٣ |
| اسری بی فی قفص من لؤلؤ وفراشه ذهب | (فر) | مجھے موتی کے پنجرے میں سیر کرائی گئی اسکا فرش سونے کا تھا | ٦٨٤ |
| اسعد الناس یوم القیامة العباس | (ك) | زیادہ نیک بخت لوگوں کا قیامت کے دن عباس ہوگا | ٦٨٥ |
| اسعوا فان الله کتب علیکم السعی | (حم) | سعی کرو کیونکہ اللہ نے تم پر سعی لکھی ہے | ٦٨٦ |
| اسفروا بالفجر فانه اعظم للاجر | (ع) | صبح کی نماز نہایت سفیدی میں پڑھا کرو کیونکہ اسکا بڑا ثواب ہے | ٦٨٧ |
| اسفروا بصلاة الغداة فانه اعظم للاجر | (ط) | صبح کی نماز نہایت سفیدی میں پڑھا کرو کیونکہ اسکا بڑا ثواب ہے | ٦٨٨ |
| | | (دونوں حدیثوں کا ایک ہی مدعا ہے البتہ خفیف سی لفظی کمی بیشی ہے) | |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۶۸۹ | اسكنوا فى الصلاة | (م) | نماز میں آرام کیا کرو |
| ۶۹۰ | اسلم وان كنت كارها | (حم) | اسلام لا اگرچہ بالجبر ہو |
| ۶۹۱ | اسلم ثم قاتل | (خ) | اسلام لا پھر جنگ کر |
| ۶۹۲ | اسلم يا ابن مسهر لا تبع دينك بدنياك | (بن سعد) | مسہر کے بیٹے اسلام لا اپنے دین کو دنیا کے عوض مت بیچ |
| ۶۹۳ | اسلمت على ما اسلفت من خير | (خ) | تو اسلام لایا بوجہ خیر مقدم کے جو کر چکے تم |
| ۶۹۴ | اسلمت على ما فرطلك من الاجر | (ط) | تو اسلام لایا بوجہ پہلے ثواب تیرے کے |
| ۶۹۵ | اسم الله على كل مسلم | (ق) | خدا کا نام ہر مسلمان پر لازم ہے |
| ۶۹۶ | اسم الله الاعظم فى ست آيات من آخر سورة الحشر | (فر) | خدا کا اسم اعظم سورۂ حشر کی آخری چھ آیات میں ہے۔ |
| ۶۹۷ | اسمح امتى جعفر | (حم) | میری امت کا بڑا اسخی جعفر ہے۔ |
| ۶۹۸ | اشبهت خلقى وخلقى قاله لجعفر | (حم | جعفر کو نبی علیہ السلام نے فرمایا تو میری صورت اور سیرت سے مشابہت رکھتا ہے |
| ۶۹۹ | اشترطى وقولى محلى حيث حبستنى | (ض) | تو شرط لگا اور کہہ دے اس جگہ ہوگا جہاں تو نے مجھے قبض کیا۔ |
| ۷۰۰ | اشتريها فاعتقيها فانما الولاء لمن اعتق | (حم) | تو اسے خرید پھر آزاد کر کیونکہ ولاء اسکے لئے ہے جو (غلام کو) آزاد کرتا ہے |
| ۷۰۱ | اشتد غضب الله على الزناة | (فر) | خدا کا سخت غضب زانیوں پر ہے |
| ۷۰۲ | اشد امتى حياء عثمان بن عفان | (ط) | میری امت میں سب سے زیادہ حیادار عثمان بن عفان ہے |
| ۷۰۳ | اشد الناس عذابا يوم القيامة المصورون | (ق) | قیامت کے روز سخت تر عذاب والے مصور لوگ ہوں گے |
| ۷۰۴ | اشد الناس عذابا من يرى الناس فيه خيرا ولا خير فيه | (فر) | لوگوں میں سے زیادہ تر مبتلائے عذاب وہ ہونگے جو خیر بتائیں جسمیں خیر نہ ہو |
| ۷۰۵ | اشد الناس عذابا يوم القيامة امام جائر | (ط) | قیامت کے روز سب لوگوں سے زیادہ مبتلائے عذاب بادشاہ ظالم ہوگا |
| ۷۰۶ | اشراف امتى حملة القرآن واصحاب الليل | (ط) | میری امت میں شریف حافظ قرآن اور رات کو عبادت کرنیوالے ہیں |
| ۷۰۷ | اشرف العبادة الدعاء | (خ) | عبادت میں شریف چیز دعا ہے |
| ۷۰۸ | اشربوا واجتنبوا كل مسكر | (ط) | پیو۔ اور ہر نشہ آور چیز سے پرہیز کرو۔ |
| ۷۰۹ | اشربوا الماء اعينكم | (ف) | پانی پیو میں تمہاری امداد کرتا ہوں ۔ |
| ۷۱۰ | اشفعوا تؤجروا | (ک) | سفارش کرو تمکو ثواب دیا جائیگا |
| ۷۱۱ | اشكر الناس لله اشكرهم للناس | (حم) | خدا کا وہی زیادہ شکرگذار ہے جو لوگوں کا بھی شکریہ ادا کرتا ہو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اشكركم لله اشكركم للناس | (هق) | تم میں خدا کا بڑا شکر گذار وہ ہے جو لوگوں کا بھی شکر کرے | ۴۱۲ |
| اشيدوا بالنكاح | (ط) | بلند (آواز سے) کیا کرو نکاح کو | ۴۱۳ |
| اصب اهلك وان لم تقدر على الماء عشر سنين | (رافعی) | اپنے اہل سے جماع کر اگرچہ تو دس سال تک پانی پر قادر نہ ہو | ۴۱۴ |
| اصب بطعامك من يحبه الله | (ابن المبارك) | اپنے کھانے میں اُس شخص کو شریک کر جسے خدا دوست رکھتا ہو | ۴۱۵ |
| اسلم الناس وآمن عمرو بن العاص | (ط) | لوگوں میں سلامتی والا عمرو بن عاص ہے | ۴۱۶ |
| أسلم تسلم | (ط) | تو اسلام لا تو بچ جائیگا | ۴۱۷ |
| اسلمت على ما سبق لك من الاجر | (ك) | تو اپنے سابقہ اعمال کے سبب بچگیا (یا اسلام لانیکی تجھے توفیق ملی) | ۴۱۸ |
| اسماع الاصم صدقة | (خ) | اونچا سننے والے کو سنانا صدقہ ہے | ۴۱۹ |
| اسم الله على كل فم مسلم | (قطعد) | خدا کا نام ہر ایک مسلمان کے منہ پر ہے | ۴۲۰ |
| اسمح يسمح لك | (حم) | تو سخاوت کر تجھپر سخاوت کیجاوے گی | ۴۲۱ |
| اسمع واطع ولو لحبشي كان رأسه زبيبة | (ط) | حاکم کا حکم سن اور اطاعت کر اگرچہ وہ انگور جتنے چھوٹے سر والا حبشی ہو | ۴۲۲ |
| اشد الاعمال ذكر الله على كل حال | (حك) | اعمال میں سخت تر اللہ کا ذکر ہے ہر حال میں | ۴۲۳ |
| اشترطي فانما الولاء لمن اعتق | (ط) | تو شرط لگا کیونکہ ولاء اسکے لئے ہے جو غلام یا لونڈی آزاد کرے | ۴۲۴ |
| اشتد غضب الله على من آذاني في عترتي | (فر) | اُسپر اللہ کا سخت عذاب ہو جو میری اولاد کی وجہ سے مجھے تکلیف دے | ۴۲۵ |
| اشتدي ازمة تنفرجي | (فر) | تو اپنی باگ مضبوط کر ورنہ چھوٹ جائیگی | ۴۲۶ |
| اشد امتي على الدجال بنو تميم | (ق) | میری امت سے سخت تر دجال پر بنو تمیم ہیں | ۴۲۷ |
| اشد الناس عذابا يوم القيامة عالم لم ينفعه علمه | (ط) | بروز قیامت لوگوں میں زیادہ عذاب اُس عالم کو ہوگا جسکے علم سے فائدہ نہ پہنچا ہو | ۴۲۸ |
| اشد الناس عذابا يوم القيامة المكفي الفارغ | (فر) | بروز قیامت لوگوں میں زیادہ عذاب فارغ مکفی (کفایت کردہ شدہ) کو ہوگا۔ | ۴۲۹ |
| اشد الناس بلاء الانبياء ثم الصالحون | (نجا) | لوگوں میں زیادہ تر تکلیف والے انبیاء ہیں پھر صالحین | ۴۳۰ |
| اشرف الحديث ذكر الله | (فر) | باتوں میں عمدہ بات اللہ کا ذکر ہے | ۴۳۱ |
| اشرف المجالس ما استقبل به القبلة | (ط) | بہترین مجلس وہ ہے جس میں قبلہ کیطرف رخ کیا گیا ہو | ۴۳۲ |
| اشربوا في الظروف ولا تسكروا | (ط) | برتنوں میں پیا کرو اور (نشہ آور چیز پیکر) مست نہ ہو | ۴۳۳ |
| اشفع الاذان واوتر الاقامة | (خط) | آذان کے الفاظ دو دو دفعہ اور اقامت کے ایک ایک دفعہ کہا کرو | ۴۳۴ |

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ۴۳۵ | اشفعوا تؤجروا ویقضی الله علی لسان نبیه ما شاء | (حم) | سفارش کرو ثواب دیئے جاؤ گے اور اللہ اپنے نبی کی زبانی جو چاہتا ہے حکم کرتا ہے |
| ۴۳۶ | اشکرکم للناس اشکرکم لله | (طبری) | تم میں لوگوں کا شکر گذار خدا کا زیادہ شکر گذار ہے |
| ۴۳۷ | اشمی ولا تنهکی | (د) | تو بو سونگھ اور مبالغہ مت کر |
| ۴۳۸ | اصاب الله بك یا ابن الخطاب | (د) | تجھکو اللہ نے صواب کو پہونچایا اے ابن خطاب (یعنی عمر) رضی اللہ عنہ |
| ۴۳۹ | اصابع الیدین والرجلین سواء | (د) | ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیاں برابر ہیں |
| ۴۴۰ | اصبحت بخیر احمد الله | (ه) | تو نے صبح بخیر کی تو اللہ کی حمد پڑھ |
| ۴۴۱ | اصبحنا و اصبح الملك لله | (م) | ہمنے صبح کی ہے اور تمام ملک نے اللہ کے لئے صبح کی ہے |
| ۴۴۲ | اصحابی کالنجوم فبایهم اقتدیتم اهتدیتم | (حق) | میرے اصحاب ستاروں کی طرح ہیں انمیں سے جسکی بھی اقتدا کروگے ہدایت پاؤگے |
| ۴۴۳ | اصدق الرؤیا رؤیا الاسحار | (حم) | سب سے سچا خواب وقت سحر کا ہوتا ہے |
| ۴۴۴ | اصبروا آل یٰسٓ فان موعدکم الجنة | (ط) | اے آل یٰسین صبر کرو تحقیق تمہارا وعدہ گاہ جنت ہے۔ |
| ۴۴۵ | اصرم الاحمق | (ك) | بڑا قطع کرنیوالا احمق ہے |
| ۴۴۶ | اصل کل داء البردة | (عق) | ہر ایک بیماری کی اصل سردی ہے |
| ۴۴۷ | اصنعوا کل شئ الا النکاح فی الحیض | (حم) | حالت حیض میں سب کچھ کرو مگر جماع مت کرو |
| ۴۴۸ | اضرب بیتیمك مما تضرب منه ولدك | (حك) | جس بات پر اپنی اولاد کو تو مارا کرتا ہے اُسپر یتیم کو بھی مار |
| ۴۴۹ | اضف من تحب فی الله بصفوة الطعام | (هناد) | جس سے تیری محبت ہو اُسکی دعوت اچھے طعام سے کر |
| ۴۵۰ | اطع اباك | (ط) | اپنے باپ کی تابعداری کر |
| ۴۵۱ | اطرح القرب وصل فی القوس | (هق) | قریب ہونیکو چھوڑدے قوس کمان سے جاکر مل جا |
| ۴۵۲ | اطعموا الطعام واطیبوا الکلام | (ط) | کھانا کھلایا کرو اور اچھی باتیں کیا کرو |
| ۴۵۳ | اطفال المشرکین خدم اهل الجنة | (ط) | مشرکوں کے بچے بہشتیوں کے خادم ہونگے |
| ۴۵۴ | اطلبوا الخیر والمعروف عند حسان الوجوه | (ط) | خیر اور نیکی کو خوب رؤں کے پاس سے طلب کرو |
| ۴۵۵ | اطلبوا لیلة القدر فی العشر الاواخر من رمضان | (ط) | لیلۃ القدر کو رمضان کے آخری عشرہ میں طلب کرو |
| ۴۵۶ | اطلبوا الرزق فی خبایا الارض | (ط) | رزق کو زمین کی پوشیدگیوں میں طلب کرو (زمینداری کرو) |
| ۴۵۷ | اطلع فی القبور واعتبر بالنشور | (هق) | قبرستان میں جاکر جھانک اور قیامت کی عبرت پکڑ (کہ ایسے ہوگی) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اطول الناس اعناقا یوم القیامۃ المؤذنون | (حم) | قیامت کے روز سب سے دراز گردن مؤذن ہوں گے۔ | ۶۵۸ |
| اطووا ثیابکم ترجع الیہا ارواحہا | (ط) | اپنے کپڑے تہ کرو انکی طرف خوشبو لوٹے گی | ۶۵۹ |
| اطیب اللحم لحم الظہر | (ط) | سب سے عمدہ گوشت پشت کا گوشت ہے | ۶۶۰ |
| اطیب الطیب المسک | (حم) | مشک تمام خوشبوؤں میں سے عمدہ ہے | ۶۶۱ |
| اطیب ما اکل الرجل من کسبہ وولدہ من کسبہ | (ش) | بہترین خوراک جو انسان کھاتا ہے وہ اپنی کمائی ہے اور اسکی اولاد اسکے کسب سے ہے | ۶۶۲ |
| اظہروا النکاح واضربوا علیہ بالغربال | (ھق) | نکاح کو ظاہر کرو اور اسپر دف (جو غربال کیطرح ہوتی ہے) بجاؤ | ۶۶۳ |
| اعبد الناس اکثرہم تلاوۃ للقرآن | (فر) | زیادہ عابد لوگوں میں وہ ہے جو تلاوت قرآن کریم زیادہ کرتا ہو | ۶۶۴ |
| اعتق ام ابراہیم ولدہا | (ق) | ام ابراہیم کو اسکے ولد نے آزاد کیا | ۶۶۵ |
| اصبحوا بالصبح[۱] فانہ اعظم للاجر | (حم) | صبح سویرے اٹھو اسکا بڑا ثواب ہے۔ | ۶۶۶ |
| اصدق الحدیث ما عطس عندہ | (ط) | سچی وہ بات ہے جسکے بیان کرتے وقت چھینک آجائے | ۶۶۸ |
| اصدق الطیرۃ الفال | (ع) | سچی فال نیک فال ہے | ۶۶۹ |
| اصرف بصرک | (ط) | اپنی آنکھ پھیر دے | ۶۷۰ |
| اصلح بین الناس ولو تعنی الکذب | (ط) | لوگوں کے درمیان صلح کرایا کر اگرچہ تو جھوٹ بھی کہے | ۶۷۱ |
| اصل النفاق الذی بنی علیہ النفاق الکذب | (فر) | نفاق کی جڑھ جس پر نفاق کی بنا ہے جھوٹ ہے | ۶۷۲ |
| اصوب الاسماء عبد اللہ وہشام | (فر) | ناموں میں عمدہ صحیح نام "عبد اللہ" اور "ہشام" ہیں | ۶۷۳ |
| اضف بطعامک من تحب فی اللہ | (یا) | اسکی دعوت طعام کر جسے اللہ کے لئے دوست رکھتا ہے | ۶۷۴ |
| اضمدھا بالصبر یعنی العین قالہ للمحرم | (ت) | لیپ کر اپنی آنکھ پر۔ یہ حکم آپنے محرم کے لئے فرمایا | ۶۷۵ |
| اطع ربک تسمی عاقلا ولا تعصہ تسمی جاہلا | (خط) | رب کی اطاعت کرے تو عقلمند کہلائیگا اسکی بیفرمانی نہ کرو ورنہ جاہل کہلائیگا | ۶۷۶ |
| اطعم الطعام وافش السلام | (ط) | تو طعام کھلا اور سلام پھیلا | ۶۷۷ |
| اطعموا الحوامل اللبان فانہ یزید فی عقل الصبی | (فر) | حاملہ دودھ والی عورت کو طعام کھلاؤ کیونکہ اس سے بچے کی عقل بڑھتی ہے | ۶۷۸ |
| اطفؤا الحریق بالتکبیر | (ط) | آگ کو اللہ اکبر سے بجھاؤ | ۶۷۹ |
| اطلبوا العلم یوم الاثنین فانہ میسر لطالبہ | (ابو) | پیر کے روز علم طلب کرو کیونکہ یہ روز طالب علم کو آسان کرتا ہے | ۶۸۰ |
| اطلبوا مواضع الاکفاء لنطفکم | (فر) | اپنی منی گرانے کی مناسب جگہ طلب کرو | ۶۸۱ |

[۱] نہایہ جزری جلد دوم صفحہ ۱۷۳ میں اس حدیث کے معنے اسطرح لکھے ہیں۔ صلوھا عند طلوع الصبح بطالع الصبح الوجلی اذا دخل فی الصبح ۱۲ یعنی صبح کی نماز روشنی میں پڑھو ۱۲ مصحح

| نمبر | حدیث | حوالہ | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| ٧٨٢ | اطلبوا العلم ولو بالصين فان طلبه فريضة على كل مسلم | | علم طلب کرو اگرچہ چین میں ہو کیونکہ علم طلب کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے |
| ٧٨٣ | اطوعكم لله الذي يبدأ صاحبه بالسلام | (ط) | تم میں زیادہ فرمانبردار خدا کا وہ ہے جو سلام پہلے کہے |
| ٧٨٤ | اطولكن طاعة اعظمكن اجرا | (فر) | تم میں دراز طاعت والی تم میں زیادہ اجر والی ہے |
| ٧٨٥ | اطيب الكسب عمل الرجل بيده وكل عمل مبرور | (حم) | عمدہ ترین کمائی انسان کا اپنے ہاتھ کا عمل ہے اور ہر ایک عمل نیک ہے |
| ٧٨٦ | اطيب الشراب الحلو البارد | (ت) | پانی میں سے عمدہ سرد اور میٹھا پانی ہے |
| ٧٨٧ | اطيب كسب الرجل سهمه في سبيل الله | (فر) | آدمی کی کمائی کا وہ حصہ عمدہ ہے جو اسکی راہ میں ہو (جہاد فی سبیل عمدہ کسب ہے) |
| ٧٨٨ | اظهروا النكاح واخفوا الخطبة | (فر) | نکاح کو ظاہر کرو اور منگنی پوشیدہ کیا کرو |
| ٧٨٩ | اعبد الله كانك تراه فان لم تكن تراه فانه يراك | (حل) | اللہ کی ایسی عبادت کر کہ گویا تو اسے دیکھ رہا ہے اور اگر تو نہیں دیکھتا تو وہ تجھے دیکھتا ہے |
| ٧٩٠ | اعبروها ولا تعمروها | (حل) | دنیا سے گذر جاؤ اور اسے آباد مت کرو |
| ٧٩١ | اعتق عن امك | (حم) | اپنی والدہ کیطرف سے کوئی غلام آزاد کر |
| ٧٩٢ | اعتكاف عشر في رمضان كحجتين وعمرتين | (ط) | عشرہ اخیرہ رمضان کا اعتکاف دو حجوں اور دو عمروں کیطرح ہے |
| ٧٩٣ | اعفوا تزدادوا حلما | (حب) | معاف کیا کرو باہم حلم و رحم کو زیادہ کرو |
| ٧٩٤ | اعجل الطاعات ثوابا صلة الرحم | (حب) | سب عبادتوں سے جلدی ثواب والی صلہ رحمی ہے |
| ٧٩٥ | اعدى عدوك نفسك التي بين جنبيك | (هق) | سب دشمنوں سے زیادہ دشمن تیرا اپنا نفس ہے جو تیرے دو پہلوؤں کے درمیان ہے |
| ٧٩٦ | اعدلوا بين ابنائكم اعدلوا بين ابنائكم | (د) | اپنے بیٹوں میں مساوات قائم کرو اپنے بچوں میں مساوات قائم کرو |
| ٧٩٧ | اعربوا القرآن والتمسوا غرائبه | (ع) | قرآن کو ظاہر کرو اور اسکے عجائبات تلاش کرو |
| ٧٩٨ | اعروا النساء يلزمن الحجال | (ط) | عورتوں کو (قیمتی لباس سے) عریاں کرو کہ وہ دوپیوں کو لازم پکڑیں |
| ٧٩٩ | اعزل الاذى عن طريق المسلمين | (م) | تکلیف دہ چیز کو مسلمانوں کی راہ سے دور کرو |
| ٨٠٠ | اعط ولا تحص فيحصي الله عليك | (د) | دے کر اسے گنا نہ کر۔ پھر اللہ تجھکو گن کر دیا کریگا |
| ٨٠١ | اعطوا السائل وان جاء على فرس | (عد) | سائل کو دیا کرو اگرچہ گھوڑے پر سوار ہو کر آئے |
| ٨٠٢ | اعطوا المساجد حقها ركعتين قبل ان تجلسوا | (حب) | مسجدوں کو انکا حق دو۔ بیٹھنے سے پہلے دو رکعت پڑھ لیا کرو |
| ٨٠٣ | اعطيت فواتح الكلم وخواتمه | (ع) | مجھکو کلمات کی ابتدا اور انتہا دیگئی ہے |
| ٨٠٤ | اعطيت مفاتيح الكلم ونصرت بالرعب | (عسکری) | مجھکو کلمات کے قفل عنایت کئے گئے ہیں اور میں مدد دیا گیا ہوں ساتھ رعب کے |

| حدیث | ماخذ | ترجمہ | نمبر |
|---|---|---|---|
| اعطی یوسف شطر الحسن | (حم) | یوسف کو نصف حسن دیا گیا تھا | ۸۰۵ |
| اعطی یوسف شطر الحسن ومن سواہ شطرہ | (ع) | یوسف کو آدھا حسن دیا گیا اور باقی آدھا اُسکے سوا غیر کو | ۸۰۶ |
| اعظم آیۃ فی القرآن آیۃ الکرسی | (خ) | قرآن میں سب سے بڑی آیت آیۃ الکرسی ہے | ۸۰۷ |
| اعظم الخطایا اللسان الکذوب | (ك) | زبان کا بڑا گناہ جھوٹ ہیں | ۸۰۸ |
| اعظم العبادۃ اجرا اخفھا والتعزیۃ مرۃ | (ھق) | عبادت میں سب سے بڑے ثواب والی جو آسان ہو اور ایک دفعہ تعزیت کرنا ہے | ۸۰۹ |
| اعظم النساء برکۃ اخفھن مؤنۃ | (حم) | عورتوں میں سے بڑی برکت والی وہ ہے جسکی تکلیف کم ہو | ۸۱۰ |
| اعظم النکاح برکۃ ایسرہ مؤنۃ | (خط) | زیادہ برکت والا وہ نکاح ہے جسکی تکلیف کم ہو | ۸۱۱ |
| اعف عن الخادم کل یوم سبعین مرۃ | (د) | اپنے خادم کا قصور ستّر دفعہ ہر روز معاف کیا کرو | ۸۱۲ |
| اعلفوہ الناضح یعنی اجر الحجام | (ط) | اونٹ پانی نکالنے والے کو گھاس کھلاؤ (مراد پچھنہ لگانیوالے کی مزدوری ہے) | ۸۱۳ |
| اعلف بہ الناضح واجعلہ فی کرشہ | (ق) | پانی کھینچنے والے اونٹ کو گھاس کھلاؤ اسکی اوجھڑی میں اُسکو ڈالدو | ۸۱۴ |
| اعلم ان عون اللہ مع صالحی التجار | (فر) | تو جان لے کہ خدا کی امداد صالح تاجروں کے ساتھ ہے | ۸۱۵ |
| اعلنوا ھذا النکاح واضربوا علیہ بالغربال | (ہ) | اس نکاح کا اعلان کرو اور اسپر دف بجاؤ جو نصبورت غربال کے ہے | ۸۱۶ |
| اعتکف وصم | (ك) | تو اعتکاف کر اور روزہ رکھ | ۸۱۷ |
| اعتموا خالفوا علی الامم قبلکم | (ھق) | پگڑیاں باندھو اور پہلی امتوں کے خلاف کرو | ۸۱۸ |
| اعد صلاتك لا صلاۃ لفرد خلف الصف | (ق) | اپنی نماز دوہرا لے کیونکہ صف کے پیچھے اکیلے کی نماز درست نہیں | ۸۱۹ |
| اعدلوا بین اولادکم قالہا ثلاثا ای فی الھبۃ وغیرھا | (ق) | اپنی اولاد میں مساوات قائم کرو (یعنی ہبہ وغیرہ میں برابری ہو) | ۸۲۰ |
| اعدلوا صفوفکم فانی اراکم من خلفی | (عب) | اپنی صفیں درست کرو کیونکہ میں اپنے پیچھے سے تمکو دیکھتا ہوں | ۸۲۱ |
| اعرفوا انسابکم تصلوا ارحامکم | (طب) | اپنی نسبوں کو پہچانو اپنے رحموں کو ملاؤ | ۸۲۲ |
| اعز امر اللہ یعزك اللہ | (فر) | اللہ کے حکم کی عزت کر وہ تیری عزت کریگا | ۸۲۳ |
| اعط الاجیر اجرہ قبل ان یجف عرقہ | (ق) | مزدور کو مزدوری اسکا پسینہ خشک ہونے سے پہلے دیدو | ۸۲۴ |
| اعطہ ایاھا فانہا حظہ من غزاتہ | (ك) | یہ اسکو دیدے یہی اسکا حصہ اسکے جہاد سے ہے | ۸۲۵ |
| اعطوا العامل من عملہ فان عامل اللہ لا یخیب | (حم) | کام کرنیوالے کو اُسکے کام سے دو کیونکہ خدا کا عامل محروم نہیں چھوڑا جاتا | ۸۲۶ |
| اعطوہ اجرہ ما دام فی رشحہ | (ض) | اُسکی مزدوری اُسے دیدو جبکہ وہ ابھی اپنے پسینہ میں ہو | ۸۲۷ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۲۸ | اعطیت قوة ثلاثین رجلا فی البضاع | (طس) | مجھے تیس شخصوں کی قوت بضاع (جماع) میں دی گئی ہے |
| ۸۲۹ | اعطیت فواتح الکلم وجوامعه وخواتمه | (ش) | مجھکو اوائل کلمات اور کلمات جامع اور خواتیم کلمات دیئے گئے ہیں |
| ۸۳۰ | اعطی یوسف وامه شطر الحسن | (ك) | یوسف اور اسکی والدہ کو آدھا حسن دیا گیا تھا |
| ۸۳۱ | اعط ولا توك فیوك علیك | (د) | تو دیا کر۔ سر بند کر کے مت رکھ پھر تیرے اوپر سر بند کیا جائیگا |
| ۸۳۲ | اعظم الایام عند الله یوم النحر ثم یوم القر | (حم) | اللہ کے نزدیک دنوں میں بڑا عید الضحیٰ کا روز اسکے بعد یوم القرار ہے |
| ۸۳۳ | اعظم سورة فی القرآن الحمد لله رب العلمین | | قرآن پاک میں بڑی سورت الحمد للہ رب العالمین ہے |
| ۸۳۴ | اعظم الناس درجة الذاکرون الله | (هق) | لوگوں میں بڑے درجے والے وہ ہیں جو اللہ کا ذکر کرتے ہیں |
| ۸۳۵ | اعظم الناس نصیبا فی الاسلام اهل فارس | (ك) | اسلام میں بڑے حصے والے اہل فارس ہیں |
| ۸۳۶ | اعف الناس قتلة اهل الایمان | (د) | تو اُن لوگوں کو معاف کر جو اہل ایمان کو قتل کرتے ہیں |
| ۸۳۷ | اعقلها وتوکل | (ت) | اونٹ کا زانو باندھ کر توکل کر |
| ۸۳۸ | اعلفه ناضحك | (حم) | اپنے پانی لانیوالے اونٹ کو کھلا دے۔ |
| ۸۳۹ | اعلم امتی من بعدی علی بن ابی طالب | (فر) | میرے بعد میری امت میں بڑا عالم علی بن ابی طالب ہے، |
| ۸۴۰ | اعلم الناس العاقل | (ابن المحبر) | لوگوں میں بڑا عالم عاقل شخص ہے |
| ۸۴۱ | اعلنوا النکاح | (حم) | نکاح کا اعلان کیا کرو |
| ۸۴۲ | اعمل یا معاذ ولا تتکل علی شفاعتی | (سمویه) | اے معاذ تو عمل کر اور میری شفاعت پر توکل مت کر |
| ۸۴۳ | اعملوا فکل میسر لما خلق له | (ق) | عمل کرو۔ جو شخص جسکے لئے پیدا کیا گیا ہے وہ اُسکے لئے آسان ہے |
| ۸۴۴ | اعمی العمی الضلالة بعد الهدی | (فر) | اندھاپن کا اندھاپن گمراہی بعد ہدایت کے ہے |
| ۸۴۵ | اعوذ بالله من النار وویل لاهل النار | (د) | آگ سے میں خدا کی پناہ مانگتا ہوں اہل نار کے لئے ہلاکت ہے |
| ۸۴۶ | اغبوا فی العیادة الا ان یکون مغلوبا فلا یعاد | (فر) | ایک روز چھوڑ کر بیمار پرسی کرو مگر مغلوب العقل کی عیادت نہ کرو اُسے دقت ہوگی [illegible] |
| ۸۴۷ | اغتسلوا یوم الجمعة ولو کأسا بدینار | (عد) | جمعہ کے روز غسل کیا کرو اگرچہ پانی کا کاسا دینار کو بکتا ہو |
| ۸۴۸ | اغتنموا دعوة المؤمن المبتلی | (ابو) | غنیمت جانو آفت رسیدہ مومن کی دعا کو |
| ۸۴۹ | اغسلوا ایدیکم ثم اشربوا فیها | (هق) | اپنے ہاتھوں کو پہلے دھو لیا کرو پھر اس میں پانی پیا کرو |
| ۸۵۰ | افتحوا عینکم عند الوضوء لعلها لا تری جهنم | (فر) | اپنی آنکھیں وضو کرتے وقت کھلی رکھا کرو شاید اسوجہ سے جہنم کو نہ دیکھیں |

